دیکھیں۔ مدراسیوں کی شکلیں اور لباس عموماً سادہ ہوتے ہیں بمبئی سے آتے ہوئے رستے میں ایک سٹیشن پر جو سٹیشن ماسٹر کو دیکھا تو کسی کا "سو دیشی ریل" والا مضمون معاً یاد آ گیا۔ ایک کرتہ ایک تہ بند اور لباس ختم۔ سر پر سامنے کے بال سکھے کی نذر، پیچھے چوٹی جیسے کوئی نسوانی ہستی محو ناز ہو۔ نیچے پاؤں ننگے اور ہاتھ میں ایک جھنڈی سبحان اللہ۔ لیکن مدراسیوں کی عقل یقیناً اُن کی شکل سے اور اُن کے اطوار بھی شاید ان کے لباس سے زیادہ مرغوب ہوتے ہیں جس سے خیال کیا جاتا ہے کہ آخر ہم بانکے لوگ شکل کو لباس کو ایک فضول اور بے معنی اہمیت دے رہے ہیں۔ یہ بھی تو آخر صدیوں سے انگریزوں کے زیر سایہ زندگی بسر کر رہے ہیں۔ البتہ ان کے اور یہاں کے مقامات کے نام ضرور قابل اعتراض اور قطعاً ناقابل برداشت ہوتے ہیں مثلاً جیا لکشمانی، کرشنا ولاس لنگا جمانی۔ آکسفورڈ میں میرے ایک جنوبی ہند کے رہنے والے دوست کا نام تھا

"سرل کرسٹوفر آریا نایاگم برلوٹستو نا یا گم"

اور پھر ان لوگوں کو عادت ہے کہ جرمنوں کی طرح کم از کم انگریزی حروف میں ایک مرکب نام کو اکٹھا کر کے لکھ دیتے ہیں مثلاً کرشنا مورتی پورم کو لکھیں گے (Krishnamurthy-puram)۔ ایک اور بات سے مدراس میں بلکہ تمام جنوبی ہند میں ہم بہت متاثر ہوئے۔ یہ کالے کلوٹے ٹھگنے ننگے سر ننگے پیر والے بھلے مانس لوگ شمال کے بھاری بھر کم سجیلے آدمیوں کے مقابل میں زیادہ صاف رہتے ہیں شاید اس لئے کہ ان کی ضروریات زندگی کم ہیں اور یہ زیادہ سادہ مزاج ہیں، کچھ بھی ہو ہم کوئی وائسرائے وائسرانی نہ تھے کہ ہمارے آنے پر خاص اہتمام کیا جاتا سو تعجب ہو کہ جہاں بھی ہم گئے جس بازار جس گلی سے بھی ہم گزرے ہم نے کہیں بھی ایسی غلاظت ملاحظہ نہ کی جو ماشا اللہ دہلی اور لاہور میں جابجا رونق افزائے شہر ہے اور لاہور سی بیکو نے "آفریں" سڑکیں تو جنوب بھر میں کہیں نہ دیکھیں نہ محسوس کیں۔ مدراس سے تین چار میل پر ایک چھوٹی سی ندی کے دہانے پر سمندر کے عین قریب آدیار کی بستی ہے اور وہاں ایک خوشنما روح پرور جگہ پر جہاں یہ ندی سمندر میں گرنے سے پہلے ننھے ننھے جزیرے بناتی ہوئی چلی جاتی ہے تھیاسفی سوسائٹی کا مقام ہے۔ ایک دو منزلہ عمارت ہے آگے ندی اور سمندر ہے اور پیچھے ایک باغ، ہم ہال میں داخل ہوئے تو ہمارے ارد گرد مختلف مذاہب کے مظاہر پیش نظر تھے، کرشن بدھ مسیح کی تصویریں تھیں پیغمبر اسلام کی جگہ لا الٰہ الا اللہ محمد الرسول اللہ اور لایمسہ الا المطہرون کا خوبصورت طغرا تھا۔ یعنی یہ سب صداقت کے رستے ہیں حقیقت کی طرف جاتے ہوئے۔ معلوم ہوا کہ اوپر کی منزل میں مسز اینی بسنٹ خاموشی سے اپنی زندگی کے آخری دن گزار رہی ہیں اور اب کسی سے ملتیں نہیں۔

مدراس سے ہم بنگلور پہنچے کہ یہی ہماری منزل مقصود تھی۔ پہلے ارادہ تھا کہ کراچی کی آب و ہوا سے فائدہ اٹھائیں پھر کسی نے کہا کہ کراچی تو گویا پاس ہی ہے جب جی میں آیا ہوا بندر جا پہنچے لیکن ایسی جگہ کیوں نہ جاؤ جس کی ہوا بھی صحت افزا ہو اور جو نئی بھی ہو۔ اس طرح لاہور سے بمبئی اور مدراس ہوتے ہوئے بنگلور پہنچے۔ لاہور اور بنگلور اسوائے ہم قافیہ ہموزن ہونے کے ان دو مقامات میں زمین آسمان کا فرق ہے۔ درجۂ حرارت کم از کم ۸ سے زیادہ سے زیادہ ۸۰ ہوتا ہے اور یہاں

میسور کا اوسط ۶۸ سے ۸۵ درجہ تک ہے) لاہور کی طرح ۷ اسے شروع ہو کر ۱۱۷ پر ختم نہیں ہوتا۔ یہاں وہ پنجاب کی سی افراط تفریط نہیں نہ آب و ہوا میں نہ معاشرت میں نہ سیاست میں۔

فی الحقیقت ریاست میسور بہت سی حیثیتوں سے ایک قابل رشک خطۂ ملک ہے۔ سطح کی بلندی دو سے تین ہزار فیٹ تک ہے اور اس لئے یہاں کی آب و ہوا معتدل اور بالخصوص کمزوروں کے لئے صحت افزا ہے۔ یہ ایک کوہستانی سا علاقہ ہے جس میں بہت اونچ نیچ ہے ذرا سی اونچائی پھر ذرا سی ڈھلان دائیں طرف ایک ٹیلا بائیں طرف ایک تالاب یا جھیل اور دور کہیں ایک پتھریلی کہیں سرسبز پہاڑی، یہاں کھلا میدان وہاں گھنا جنگل اور یوں یہ علاقہ پھیلتا چلا گیا ہے۔ خیال نہ ہو سکتا تھا کہ لاہور سے جنوب کی طرف تقریباً دو ہزار میل کے فاصلے پر آب و ہوا اتنی جانفزا اور میدان ایسے شاداب ہوں گے۔ رفیق حیات کے علاوہ ایک اور رفیق اس تمام سفر میں میری شریک سفر بلکہ رہنما تھی اور ہر شہر میں وہ ایک نیا چولا بدلتی تھی اور مجھے اور میرے ذریعے ہم دونوں کو اپنے ساتھ نت نئے نظارے دکھاتی تھی۔ یہ میری گائڈ بک (رہنما کتاب) تھی۔ بمبئی میں بمبئی کی مدراس میں مدراس کی بنگلور میں بنگلور کی "رہنما" اپنے اپنے نقوش کے ساتھ ہماری رہنمائی کرتی تھی۔ اسی سے میسور کے تاریخ و جغرافیہ کا پتا ملا۔ ہزاروں سال ہوئے رام اپنے بن باس میں ان میدانوں اور پہاڑوں میں گھومے۔ اشوک کی سلطنت یہاں تک پھیلی ہوئی تھی چنانچہ میسور کے شمال مشرق میں اشوک کا ایک ستون پایا گیا ہے۔ پھر گنگائی وغیرہ خاندانوں کے عہد حکومت کے بعد چولہ خاندان کے حکمران راجہ راجہ نے ۱۰۰۴ء میں یہاں اپنا سکہ جمایا۔ پھر گیارھویں سے چودھویں صدی کے شروع تک میسور ہوسالہ خاندان کے زیر نگیں رہا۔ ہوسالہ طرز کے نقش و نگار سے موجودہ مہاراجہ کا عالیشان محل آراستہ ہے۔ ۱۳۰۶ء میں جو سارے جنوبی ہند پر ملک کافور کی برہنہ شمشیر بجلی کی طرح چمکی تھی میسور نے بھی اس کی ایک جھلک دیکھی۔ اس کے بعد وجیا نگر یعنی بیجا پور کے راجاؤں نے یہاں اپنا تسلط بٹھایا یہاں تک کہ ۱۵۶۵ء میں تلی کوٹ کے میدان میں مسلمانوں کے ہاتھوں اس جنوبی ہندو سلطنت کا خاتمہ ہو گیا۔ اس سے قبل ۱۳۹۹ء میں دو بھائی جن میں سے ایک کا نام یادو رایا تھا کاٹھیاوار سے اپنی جوانی کے جوش و قوت کے نشے میں سرشار جنوب کی طرف نام و نمود کی تلاش میں چل کھڑے ہوئے یادو رایا جب میسور میں پہنچا تو اس نے سنا کہ ایک شخص مارا ناٹک نامی یہاں کی ایک شہزادی کو بزور اپنے عقد میں لانا چاہتا ہے۔ یادو رایا نے مارا ناٹک کو موت کے گھاٹ اتارا اور شہزادی سے شادی کر کے میسور کے موجودہ و پار خاندان کی بنیاد ڈالی۔ اورنگ زیب کے عہد حکومت میں مغلئی قوت کا اثر یہاں بھی محسوس ہوا۔ چنانچہ راجۂ وقت نے مغل اعظم سے اپنے لئے ایک مہر حاصل کی یہ مہر کسی طرح گم ہو گئی اس لئے احمد شاہ کے عہد میں دوبارہ اعطائے مہر کی درخواست کی گئی۔ یہی مہر آج تک ریاست میسور کی مہر بنی ہوئی ہے اس کی صورت یوں ہے:-



یعنی انگریزوں نے حیدر علی سے شکست کھا کر ٹیپو کو شکست دے کر اصلی ہندو راجہ کو تخت پر بٹھا دیا لیکن یہ ہندو راجہ اب بھی مغلوں کی عطا کردہ سند کو اپنا طغرائے امتیاز بنائے ہوئے ہے۔ پھر کیا عجب ہے کہ میسور میں ہندو مسلمانوں کے تعلقات پسندیدہ ہیں اور یہ ریاست اس فضا میں دن دونی رات چوگنی ترقی کر رہی ہے۔ اٹھارھویں صدی میں جنوبی ہند میں لڑائی کا بازار گرم رہا۔ مرہٹے نظام انگریز فرانسیسی ایک دوسرے سے برسرِ پیکار تھے، جس کی لاٹھی اس کی بھینس۔ اس جنگ و جدال میں بیچارے میسور کی کیا حقیقت تھی۔ راجہ یہاں کا کمزور تھا اور عجب نہ تھا کہ اس خاندان کا نام و نشان تک مٹ جاتا کہ ایک منچلا نائک حیدر علی حاکمِ وقت کا بازو بن گیا اور بڑھتے بڑھتے ۱۷۶۱ء میں خود میسور کا حکمران ہو گیا۔ نظام مرہٹے انگریز وہ سب کے ساتھ پورا اترا۔ قلعۂ مدراس کو وہ دن یاد ہوں گے جب سلطان حیدر علی دور سے یلغار کرتا ہوا اس کے دروازوں پر آ دھمکا اور اس سے صلح کرتے بنی۔ سلطان حیدر علی کے بعد اس کا بیٹا ٹیپو سلطان بنا۔ ٹیپو نے بہت ہاتھ پاؤں مارے مگر اس کی تباہی کے دن آ چکے تھے نپولین کو بھی چٹھیاں لکھیں کہ آؤ اور ان دشمنانِ نوعِ انسان کے خلاف میری مدد کرو۔ اس نے جھوٹا سچا وعدہ بھی کیا مگر ادھر ولزلی اور ویلنگٹن سے زمانہ شناس اور زبردست غنیم انگریزی سلطنت کو مستحکم کرنے پر تلے بیٹھے تھے ۱۷۹۹ء میں سرنگا پٹم پر حملہ کیا، ٹیپو لڑتے لڑتے مارا گیا۔ انگریزوں نے پرانے ہندو خاندان کے ایک رکن کو تخت پر لا بٹھایا۔ ۱۸۶۵ء میں راجۂ وقت نے موجودہ راجہ کے باپ چامر جندرا کو اپنا متبنیٰ بنایا جس نے ۱۸۶۸ء سے ۱۸۹۴ء تک بڑی خوبی سے حکومت کی۔ موجودہ راجہ کرشنا رجندرا نے ۱۹۰۲ء میں عنانِ حکومت سنبھالنے کے بعد اکتیس برس میں میسور کو ایک قابلِ رشک ریاست بنا دیا ہے۔

میسور ہندوستان میں سب سے پہلی حکومت تھی جس نے لوگوں کو خود اختیاری حکومت کا اولین سبق سکھایا۔ میسور میں مجلسِ عاملہ کے علاوہ نیابتی مجالس اسمبلی اور کونسل ہیں۔ اسمبلی کی بنا ۱۸۸۱ء میں پڑی۔ اسی طرح بعض اور باتوں میں بھی میسور نے پہل کی۔ ریاستوں میں سب سے پہلے میسور نے ۱۹۱۶ء میں اپنی یونیورسٹی قائم کی۔ بنگلور ہندوستان کا سب سے پہلا شہر تھا جہاں ۱۹۰۵ء میں بجلی کی روشنی کی گئی۔ آج یہ حالت ہے کہ ۸ روپے ماہوار میں میسور کا ایک دیہاتی ہر رات اپنی جھونپڑی میں بجلی کے لیمپ کی روشنی استعمال کر سکتا ہے۔ ایک اکیلے میسور کے شہر میں ...۸۰ لوگوں کے لئے ۱۶ حفظانِ صحت کے مرکز ہیں میسور اور بنگلور میں ایک ایک لیڈیز کلب ہے۔ یہاں کی عورتیں بہت تعلیم و ترقی یافتہ ہیں اور معاشری کاموں میں پیش پیش نظر آتی ہیں۔ ریاست بھر میں تعلیم مفت اور جبری طور پر دی جاتی ہے۔ ریاست تعلیم پر اپنی تمام آمدنی کا بیس فیصدی حصہ صرف کر دیتی ہے۔ ملک کے ایک مشہور مخیر نصروان جی ٹاٹا نے جب ۱۸۹۶ء میں ملکی ترقی کے لئے ایک ادارۂ طبیعیات (Institute of Science) قائم کرنے کی ٹھانی اور اس مقصد کے لئے تیس لاکھ کی گرانقدر رقم وقف کر دی تو بنگلور کو یہ شرف حاصل ہوا کہ یہ ادارہ وہاں قائم کیا گیا اور اس کی ایک شاندار عمارت تیار کی گئی۔ حال ہی ماہ مارچ ۱۹۳۳ء میں مہاراجہ نے اسی شہر میں ایک عظیم الشان صنعتی ادارے کی بنا رکھتے ہوئے کہا کہ ہمارے ملک کو ادب و فنونِ لطیفہ کے ساتھ ساتھ صنعت و حرفت کے اداروں کی سخت ضرورت ہے بلکہ

یہی وہ تعلیم گاہیں ہیں جن کے ذریعے سے ہم موجودہ تمدن کے دوش بدوش چلنے کے قابل ہوں گے اور زندگی و تمدن کا صحیح مفہوم سمجھیں گے۔ ایسی بڑی بڑی چیزوں کے ساتھ بعض چھوٹی چھوٹی باتوں میں بھی اس ریاست نے حیرت انگیز ترقی کی ہے بنگلور سے جب ہم موٹر میں سونے کی کانیں اور پھر کاویری کے آبشار دیکھنے گئے تو ہم یہ دیکھ کر بہت حیران اور خوش ہوئے کہ سڑک کے پاس جہاں جہاں کوئی پانچ چھ جھونپڑیوں کا گاؤں بھی تھا وہاں پتھر کے ایک بورڈ پر اس گاؤں کا نام انگریزی اور کناری زبان میں کندہ تھا۔ میں نے کبھی یورپ میں بھی یہ جدت نہیں دیکھی۔ میسور میں زیادہ تر کناری یا کناڈا زبان بولی جاتی ہے۔ ریاست کی ۶۵½ لاکھ آبادی میں سے تقریباً ۴۶ لاکھ کناڈا، ۱۰ لاکھ تامل ۳ لاکھ تلیگو اور ۴ لاکھ ہندوستانی اور باقی اور متفرق زبانیں بولتے ہیں (دو تین اردو اخبار نکلتے ہیں جن میں ایک روزانہ اخبار ہے) مذہباً یہاں تقریباً ۶۰ لاکھ ہندو ۴ لاکھ مسلمان ۱۰۰ سکھ ۹۳ یہودی اور باقی عیسائی پارسی وغیرہ آباد ہیں۔ میسور اپنے مندروں کے لئے مشہور ہے۔ سومناتھ پور اور بیلور کے مندر سنا ہے کہ قابل دید ہیں۔ ہم نے اپنے اس سفر میں بمبئی میں "Elephanta" ایلیفنٹا (دنیلہ) کے دلکش جزیرے کی سیر اس لئے کی کہ اس کے شہرۂ آفاق مندر کی مورتوں سے پھر تعارف حاصل کریں۔ یہ مندر ایک کوہستانی غار کے اندر کاٹ کر بنایا گیا ہے۔ داخل ہوتے ہی سامنے ترمرتی یعنی برہما شو اور وشنو کی مورتیں کھڑی نظر آتی ہیں۔ برہما کی ۹ فٹ اونچی عظیم الشان مورتی پہاڑ کی دیوار پر ابھری ہوئی کھڑی ہے، اس کے دائیں بائیں ہندومت کے دوسرے دو خداؤں شو اور وشنو کے بت ہیں۔ یہ مندر شو کے نام سے منسوب ہے۔ اور اس میں ایک کمرہ لنگم کا عبادت کدہ ہے۔ ان کے علاوہ شو اور پاربتی کی شادی کی مورتیں اور اور بہت سی مورتیں بھی ہیں۔ ہندوؤں میں زیادہ تر اب شو کی پوجا کی جاتی ہے برہما اور وشنو کا نام کم سنا جاتا ہے۔ شہر میسور کا پس منظر ایک خوبصورت پہاڑی چامنڈی ہے اس پر جو چامنڈیشوری مندر ہے وہاں بجائے شو کے وشنو کی عبادت کی جاتی ہے۔ ہم نے رات کے وقت جگمگاتی روشنیوں میں اسے دیکھا اور پہرہ داروں نے ہمیں صرف دور دروازے سے چمکتی دمکتی مورتی کے دیکھنے کی اجازت دی۔ ان کے علاوہ ہم نے دو ایک بیل والے مندر دیکھے۔ ایک عظیم الجثہ بیل بیٹھا ہوتا ہے اس کی پوجا کی جاتی ہے۔ چامنڈی کی پہاڑی پر ایک ۲۵ فٹ لمبا اور ۱۶ فٹ اونچا بیل "باہر کھلی ہوا میں بیٹھا ہوا صدیوں سے نیچے کی وادیوں کا نظارہ کر رہا ہے میسور اور بنگلور کے شہروں میں بعض چھوٹی چھوٹی خوبصورت مسجدیں ہیں اور سڑک کے قریب اکثر چھوٹے دیہاتوں میں ہم نے کہیں کہیں مسجدیں اور اکثر عیدگاہیں دیکھیں مسلمان میسور میں خوش ہیں اور ان میں بیداری کے آثار پیدا ہو رہے ہیں۔

بنگلور کے شہر میں میں نے وہاں کی اسلامی کانفرنس کا ایک کارنامہ ایک "موٹر بس" کی صورت میں دیکھا۔ اس پر کانفرنس کا نام لکھا ہے اور کانفرنس کے کارکن دور دراز دیہات میں اس کے ذریعے سے دورہ کرتے اور عوام الناس تک تعلیم و ترقی کا پیغام پہنچاتے ہیں۔ سکولوں میں مسلمانوں کو اردو پڑھنے کی اجازت ہے۔ اس کے علاوہ ان میں سے بعض انگریزی اور کناڈا زبانوں سے بھی خاص واقفیت حاصل کر کے اب اعلیٰ تعلیم پا رہے ہیں۔

ریاست میسور میں بنگلور مختلف مصروفیتوں کا مرکز ہے۔ اس کی آبادی تین لاکھ سے زائد ہے مختلف قوموں اور مذہبوں

کے لوگ یہاں رہتے ہیں۔ انگریزوں اور اینگلوانڈین لوگوں کی ایک خاص تعداد یہاں آباد ہے بنگلور میں اتنے بنگلے ہیں کہ پہلے پہل میں سمجھا کہ بنگلور کی یہی وجہ تسمیہ ہوگی کہ وہاں بہت سے بنگلے ہیں۔ بعد میں معلوم ہوا کہ "بنگلور" ایک قسم کے اناج کا نام ہے یہ شہر خوبیٔ آب وہوا اور سامانِ آرام و آسائش کی ارزانی کے لحاظ سے ہندوستان کے اکثر شہروں سے بازی لے گیا ہے اور اسی سے ریاست میسور کا نام زبان زدِ خلائق ہو رہا ہے۔ یہاں گھوڑدوڑ پولو تماشے اور مختلف تفریحات کا سامان مہیا ہوتا ہے۔

بنگلور میں دو نہایت خوبصورت وسیع باغ ہیں۔ بکن پارک اور لال باغ۔ بکن پارک میں سرکاری دفاتر، لائبریری، کلب اور عجائب خانے کو بھی جگہ دی گئی ہے اور لال باغ میں مختلف قسم کے خوبصورت پودوں اور درختوں کی کاشت کی گئی ہے۔ لال باغ سلطان حیدر علی اور ٹیپو سلطان کے عہدِ حکومت کی یادگار ہے۔

میسور کے باشندے سیدھے سادھے اور کالے کلوٹے سے ہیں لیکن وہ دورِ حاضر کے سب کھلونے سب چرخیاں سیٹیاں استعمال کرتا ہی یعنی ڈسٹرکٹ بورڈ میونسپلٹیاں ریل تار، بجلی ٹیلیفون، ہر کیں تارکول والی، ہسپتال ایکسریز والے، باغوں میں بینڈ، بازاروں میں سینما اس کے علاوہ صنعت و حرفت کے بیسیوں کارخانوں سے حکومت اور رعایا مستفید ہو رہے ہیں صابن چینی کے برتن صندل کی لکڑی ریشم کے کپڑے کی یہاں ساخت ہوتی ہے بنگلور اور میسور کے درمیان **سیواسمدرم** (شوسمدر یعنی شو کا سمندر) کے گاؤں کے پاس دریائے کاویری کے آبشاروں کے قریب میں پانی کو بڑی بلندی سے گراکر اس سے بجلی پیدا کی گئی ہے جو سارے میسور کو برقی قوت سے فیضیاب کرتی ہے اس کی مدد سے کولار کی سونے کی کانیں اپنا سونا اگلتی ہیں بڑے بجلی گھر میں ہمیں بتایا گیا کہ اگر یہاں دس منٹ تک کام بند ہو جائے تو سونے کی کانوں میں ہزاروں مزدوروں کی جان جوکھوں میں پڑ جائے اس لئے انہوں نے مناسب انتظام کر رکھا ہے۔ ہم نے جب ان دو بجلی اور سونے کے کارخانوں کی سیر کی تو منتظموں نے ہمیں اندر جانے سے پہلے بہت سی باتیں سمجھا دیں کیونکہ کارخانے کے اندر کلوں کے دھماکوں سے کان پڑی آواز نہ سنائی دیتی تھی دورِ حاضرہ کے شیطانی چرخے انسان کے ذرا ذرا سے اشاروں پر خوب اپنا کام کر رہے تھے اور ہمارے لئے ہزاروں آسائش و آرائش کے سامان پیدا کر رہے تھے **کولار** میں پانچ کانیں ہیں ۱۸۷۳ء میں بنگلور کے ایک انگریز باشندے نے ریاست سے ان زر آمیز زمینوں کا ٹھیکہ لیا۔ دس سال کی محنت اور صرفِ کثیر کے بعد ایک انگریزی کمپنی نے بڑے پیمانے پر زمین کے پیٹ میں سے سونا نکالنا شروع کر دیا اس وقت سے لے کر آج تک انگریزوں نے ایک ارب روپے کی مالیت کا سونا یہاں سے پیدا کیا جس کے عوض میں انہوں نے پانچ کروڑ روپیہ ریاست کو ادا کیا۔ اس زریں سرزمین کے ایک ایک سنگریزے میں سونے کی چمک ہے گو وہ عموماً دکھائی نہیں دیتی یعنی صرف پرکھنے والے دیکھ سکتے ہیں کہ فلاں سنگریزہ زر آمیز ہے فلاں بے زر ہاں نیچے کانوں میں کئی جگہ چٹانوں میں سنہری لکیروں سے ظاہر ہو جاتا ہے کہ یہ واقعی سونے کی کان ہے بائیس ہزار آدمی ان کارخانوں اور کانوں میں کام کرتے ہیں۔ ان بیچاروں کا کام خطرے سے خالی نہیں ہوتا چنانچہ ہمارے وہاں جانے سے چار روز پہلے ہی ایک کان میں پانچ سات کان کن آدمی دب کر پس گئے بعض چٹانیں سات ہزار فیٹ گہری ہیں چٹانوں کو بارود سے اڑایا جاتا ہے اور پھر پتھر اور سنگریزوں کو گاڑیوں میں لاد کر برقی قوت سے اوپر کھینچ لیا جاتا ہے۔ یہ قیمتی پتھر روڑے پھر طرح طرح کے شکنجوں اور چھلنیوں میں سے ہو کر گزرتے ہیں جب کہیں جاکر سونا ہاتھ سے دیتے ہیں پتھروں کے اڑانے اور کاٹنے سے ہزاروں سال کی جمی ہوئی چٹانوں میں جو جنبش پیدا ہوتی ہے وہ لہذا وفات ایک چھوٹے سے زلزلے کی صورت اختیار کر لیتی ہے جس سے نہ صرف کانوں کے زمین دوز گلی کوچے بلکہ اوپر صنعتی آبادی کے مکان اور

جھونپڑے سر تا پا کانپنے اور جھومنے لگ جاتے ہیں قدرت سے چھیڑ خانی کر کے انسان کو اپنی شوخی کی قیمت ادا کرنی پڑتی ہے من چلے لوگ اس اونچائی پر زیادہ چیں بہ جبیں نہیں ہوتے، بزدل آدمی اپنے گھروں میں دبک کے بیٹھ رہتے ہیں اور یہاں تو خیر صرف چند ۱۲ روپیہ لینے والے کالے مزدوروں کی جان کا سوال ہے بعض دفعہ کئی لنگوٹی پوشوں کی جان جاتی ہے تو ایک گون یا ساڑھی پہننے والی کے کانوں کے لئے آویزوں کی ایک جوڑی تیار ہوتی ہے بجلی اور سونے کے ان کارخانوں کے لئے دریائے کاویری کے پانی کی جو مقدار درکار ہے وہ قدرت کی طرف سے مہیا نہیں ہوتی ہمارے شمالی ہمالیائی دریاؤں کی طرح دکن کے دریاؤں میں باقاعدگی اور استقلال کا وصف نہیں وہاں تو ایک دریا دریا ہوتا ہے ہمیشہ دریا دلی دکھاتا ہی رہتا ہے اور بڑی شان و تمکنت سے روز و شب بہتا رہتا ہے لیکن یہ نہیں آسمانی برکات یعنی بارش کے موسم میں تو یہاں کے ندی نالے بھی دریا بن جاتے ہیں بڑے زور و شور سے بلکہ طیش میں آ کر بہتے ہیں لیکن جہاں بارشوں کا سلسلہ تھما جہاں سردیاں آئیں اور پھر گرمیوں کا آغاز ہوا کہ یہ تند مزاج دھیمے پڑتے اور ایسے دھیمے پڑتے کہ صم بکم نہ خود بولتے ہیں نہ کسی کی سنتے ہیں اگر یہیں تو سنیں بالکل ہی نابود ہو جاتے ہیں۔ مدراس کی طرف ریل میں آتے ہوئے دریائے تنگ بھدرا کا خوفناک نام اپنے نقشے پر دیکھا میں سمجھا کوئی سندھ یا پنجاب یا گنگا یا راوی کا بھائی بند ہوگا، ریل اوپر سے گزرے گی تو پانی لہریں لیتا ہوا اوپر کو اچھلے گا اور ہم وقتاً ربنا عذاب الملک کہتے ہوئے سمٹ جائیں گے لیکن یہاں پتا ہی نہ چلا کہ دریا کب آیا اور کب ہم اس کے اوپر سے گزر گئے۔ اسی طرح ہزاروں ”ناپیدا کنار“ دریا اور ندیاں تھیں کہ معلوم نہ ہوتا تھا کہ زمینیں ہیں کہ دریاؤں ندیوں کے پاٹ ہیں فضول ریل والوں نے پل بنا رکھے ہیں قصہ کوتاہ دکن کے دریا عموماً بے اعتبار ہوتے ہیں کبھی پانی بہت زیادہ کبھی بہت ہی کم یہی حال کاویری کا ہے جو میسور کا دریائے نیل ہے۔ اس کے تلون سے ڈر کر اور اس کا سد باب کرنے کے لئے حکومت میسور نے شہر میسور سے چند میل کے فاصلے پر دریائے کاویری میں ایک زبردست طویل و عریض بند لگا کر اس کا پانی ایک عظیم الشان جھیل کی صورت میں جمع کیا ہے۔ یہ نیل پر اسوان کی جھیل کے بعد دنیا کی سب سے بڑی مصنوعی جھیل ہے۔ یہ بند جس پر موٹر گاڑیاں خوب چلتی ہیں تقریباً سوا سو فیٹ اونچا اور تقریباً پونے دو میل لمبا ہے اس میں جا بجا آہنی دروازے ہیں۔ ہر روز مخصوص اوقات پر چند دروازوں کو کھولا جاتا ہے یعنی دریا کو نیچے بہنے کی اجازت دی جاتی ہے اس بہاؤ اور گراؤ کا نظارہ دیکھنے کے قابل ہے۔ یہ پانی چار روز میں جا کر سیوا سمدرم کے سنگم پر پہنچتا ہے جہاں جیسا کہ اوپر بیان کیا گیا ہے اس سے بجلی پیدا کی جاتی ہے بند اور جھیل کا ایک مقصد یہ ہے کہ جن دنوں میں دریا میں پانی کی کمی ہو ان دنوں میں بھی جھیل سے پانی مہیا کیا جا سکے اس کے علاوہ اس دریائی جھیل سے بہت سی نہریں نکالی گئی ہیں جن سے تقریباً تیرہ لاکھ ایکڑ زمین کے سیراب ہونے کا اندازہ ہے۔ بند موجودہ راجہ کے نام پر کرشنا راجہ ساگر بند کہلاتا ہے۔ بند کے جنوب کی طرف موجودہ مسلمان دیوان کے مشورے کے مطابق ایک مغلئی طرز کا تختوں والا باغ بنایا گیا ہے جس میں طرح طرح کے فواروں اور آبشاروں سے پانی کے کھیل تماشوں کا نظارہ پیش نظر ہوتا ہے

بنگلور سے جب ہم اپنے فہیم و با مذاق صادق دوست کے ہاں میسور آئے تو وہاں آ کر ہم نے ان کی موٹر میں اس قابل دید بند کی اور اس کے بعد مشہور تاریخی شہر سرنگاپٹم کی سیر کی۔ سرنگاپٹم میسور سے ۹ میل کے فاصلے پر دریائے کاویری میں ایک جزیرے کی صورت میں واقع ہے یہ میسور کے راجاؤں کا پرانا دارالسلطنت تھا اور پھر سلطان حیدر علی اور ٹیپو سلطان کا پایۂ تخت بنا یہاں بہت سی قابل دید عمارتیں ہیں مثلاً زنداں جہاں انگریز قیدی رکھے جاتے تھے فصیل کا وہ حصہ جہاں سے انگریزی فوج نے قلعے پر حملے کئے ٹیپو کی مسجد دریا دولت باغ اور محل جس کی گلکاریوں اور تصویروں کے رنگوں کی شوخی آج بھی خاص طور پر نمایاں ہے (اس میں ایک بہت بڑی دیواری تصویر ہے جس میں انگریزی قائد کرنل بیلی کو پالکی میں بیٹھا ہوا دکھایا گیا ہے کہ حیدر علی کے ہاتھوں شکست کھا کر ندامت سے اپنی انگلی کاٹ رہا ہے) پھر ۱۲ فیٹ کی نیچی سی محراب جیسے ایک

فرانسیسی انجنیئر نے ٹیپو کو اپنی تعمیری قابلیت دکھانے کے لئے بنایا تھا۔ اور جس میں یہ خوبی ہے کہ اس کے اوپر جا چڑھو اور زور سے پاؤں دے دے مارو تو وہ خاصی ہلنے لگتی ہے۔ اور "گنبد" یعنے حیدر علی اور ٹیپو کا مزار جہاں وسط میں سلطان حیدر علی کا مزار ہے اور اس کے ایک طرف ٹیپو کا اور دوسری طرف ٹیپو کی والدہ فخر النسا سیدانی بیگم کا۔ اُس زمانے میں جب انگریزوں اور فرانسیسوں کی باہم لڑائیاں ہو رہی تھیں اور نظام اور مرہٹے کبھی آپس میں اور کبھی دوسروں سے برسرپیکار رہتے تھے حیدر علی نے شمشیر ہاتھ میں لیکر ایک خاصی بڑی سلطنت کی بنیاد ڈالی۔ اور اُسے اپنے حسن تدبر سے استوار کیا۔ حیدر علی اور ٹیپو کو ظالم کہا گیا ہے لیکن پوچھنا چاہیئے کہ اُس زمانے میں رحمدل کون تھا؟ سیدانی بیگم بڑی فہیم و نکتہ رس خاتون تھی۔ حیدر علی اُس سے ڈرتا تھا اور وہ عموماً اپنے شوہر اور اپنے بیٹے کو سیدھے رستے پر چلنے کی ترغیب دیتی تھی۔ ٹیپو کی بابت جو کچھ مخالفین لکھتے ہیں وہ درست ہو یا غلط لیکن حیدر علی فی الحقیقت ایک نہایت دلیر و حوصلہ مند فاتح اور ایک غایت درجہ دوراندیش و مدبر حکمران تھا۔

جب ہم اس مقبرے کی سیر کو آئے تو دیکھا کہ معزول شاہ ہسپانیہ دروازے سے گذر کر مقبرہ دیکھنے کو جا رہا ہے۔ مرحوم حکمرانوں کے مزار پر ایک معزول حکمران کی موجودگی واقعی عبرت انگیز تھی۔ شاہ الفانسو میسور میں مہاراجہ کے مہمان تھے رات کو جو کھانا للیت محل میں دیا گیا اُس میں ہم بھی مدعو کئے گئے۔ شاہ معزول کی تفریح کے لئے ہندوستانی موسیقی کے نمونے پیش کئے گئے مگر ہندوستانی راگ ہسپانوی مذاق کے مطابق نہ تھا اور نہ ہو سکتا تھا۔ خیر اُنھوں نے سُنایا اِنھوں نے سُنا بہت خوب بہت خوب نوش رہیئے! کسی نے ذرا اپنا گلا پھاڑا کسی کے ذرا کان پھٹے مگر خیر ہمارے لئے تفریح کا اچھا خاصا سامان مہیا ہو گیا۔

میسور فی الواقع ایک بے نظیر شہر ہے۔ ہندوستان میں کم شہر ہوں گے جو صفائی اور خوبصورتی اور لطافت کے لحاظ سے اس سے بہتر ہوں۔ ایسا معلوم ہوتا ہے گویا شہر ایک مجوزہ نقشے کے مطابق بنایا گیا ہے۔ سڑکیں عموماً سو فیٹ چوڑی ہیں۔ ہر جگہ صاف سُتھری ہے۔ اور بہت سے مقامات خاص طور پر آراستہ و پیراستہ ہیں۔ چوراسی ہزار کی آبادی کے اس شہر میں عفونت کا نام نہیں۔ اچھوت لوگوں کے محلے کو دیکھ کر ہم ششدر رہ گئے اتنی صفائی اور ترتیب تھی۔ قابل و مدبر مسلمان دیوان سر مرزا اسمٰعیل کے نام پر جو مرزا روڈ بڑے چوک سے ملحق ہے اُسے پیرس کی شانزلیزی سڑک کا ایک چھوٹا نمونہ تصور کرنا چاہیئے۔ اس کے دونوں طرف نشاط باغ ہے۔ سڑک کیا ہے چمن کی ایک سایہ دار خوبصورت روش ہے۔ گھوڑ دوڑ کا میدان دو چھوٹی چھوٹی سی جھیلوں کے درمیان واقع ہے۔ اس کے قریب ہی اُدھر نرسمہ راجہ کی خوبصورت سایہ دار سڑک ہے جو للیت محل کے مرتفع مہمان خانے کی طرف گئی ہے اور دوسری طرف چڑیا خانہ اور مہاراجہ کا وسیع باغ اور خوشنما بیلوں کے پتوں اور پھولوں سے ڈھکی ہوئی ٹھنڈی سڑک ہے۔ آدھ میل کے فاصلے پر مہاراجہ کا عالیشان محل ہے جو اسلامی طرز تعمیر اور ہندی نقاشی کا ایک لازوال نمونہ ہے۔ طاؤسی ایوان۔ درباری ایوان۔ امبا ولاسی ایوان ان کے علاوہ اسلحہ اور تصاویر

اور اور سینکڑوں چیزیں صرف دیکھنے سے تعلق رکھتی ہیں۔ رات کو جب خاص خاص موقعوں پر محل کی بیرونی دیواروں کی پچاس ہزار روشنیاں ایک اشارے پر جگمگ جگمگ کرنے لگتی ہیں تو نزدیک و دور سے ایک بے مثال نظارہ پیش نظر ہوتا ہے۔ حسن اتفاق سے معزول شاہِ ہسپانیہ کی آمد کی وجہ سے ہم نے بھی یہ نظارہ دیکھ لیا۔

کسی ملک یا صوبے یا شہر کی ترقی کا محض ایک شخصیت پر انحصار شاذ و نادر پایا جاتا ہے لیکن ایسا معلوم ہوتا ہے۔ کہ میسور میں اس کی ایک زندہ مثال موجود ہے۔ موجودہ مہاراجۂ میسور ایک روشن خیال سنجیدہ۔ صوفی مشرب آدمی ہیں۔ قدیم ہندو روایات اور جدید مغربی علوم سے اُن کو بیک وقت رغبت ہے۔ وہ مغربی موسیقی میں دسترس رکھتے ہیں اور مشرقی موسیقی میں انہیں خاص ملکہ حاصل ہے۔ سنا گیا ہے کہ وہ اکثر گھنٹوں اپنا ساز لیکر تنہا راگ میں محو رہتے ہیں+ اُن کے چہرے میں متانت۔ دانش مندی اور کچھ غمگینی سی ملی جلی نظر آتی ہیں+ غمگینی اگر اُن کی زندگی میں ہے تو اس کا رعایا پر اثر نہیں۔ رعایا محنتی اور خوش حال نظر آتی ہے+ اگر تمام ہندوستانی ریاستوں میں اس طرح کی فضا پیدا ہو جائے تو نہ صرف یہ ہو کہ وہاں ہندو مسلم مناقشات کا سدِّباب ہو جائے بلکہ ریاستیں برطانوی ہند کے لئے ایک قابلِ تقلید نمونے کا کام دینے لگیں۔

میسور اور اُس کی ہمسایہ پہاڑی کو چھوڑ کر ہم موٹر میں سوار ہوئے۔ مشہور کوہستانی مقام اُوٹاکمنڈ کی طرف چل دیئے یہاں ہم سوائے ہوٹل میں اُترے۔ مارچ کا شروع تھا اور بہت کم سیّاح ہوٹل میں فروکش تھے۔ لیکن ہم یہاں آرام کرنے کو آئے تھے اور یہاں کی خاموش فضا سے ہر طرح لطف اندوز ہونے کے تمنائی تھے۔ مگر ہمارے لئے جلد ملاقات و تفریح کا سامان مہیّا ہو گیا۔ ہم ہوٹل میں کل پانچ آدمی تھے۔ اُن میں سے ایک انگریز اور اس کی میم سے جو گذشتہ پندرہ سال سے نیویارک میں کاروبار کرتے ہیں ملاقات ہوئی۔ اُن کے سیاسی خیالات و حالات بہت وسیع اور حریّت آمیز تھے۔ میاں بیوی دونوں مسز اینی بسنٹ کے ہندی تھیاسفی عقیدے کے پیرو تھے۔ نری عیسائیت کے معتقد نہ تھے۔ دورانِ گفتگو میں اُنہوں نے ہمیں بتایا کہ امریکہ میں خانگی ملازمین تین تین سو روپیہ ماہوار تنخواہ لیتے ہیں۔ اُنہوں نے خود ایک میاں بیوی کو چھ سو روپے ماہوار پر گھر کے کام کاج کے لئے ملازم رکھا اور اِن کے رہنے کو اپنے گھر ہی میں ایک سونے کا، ایک کھانے کا اور ایک گول کمرہ اور غسل خانہ دیا۔ ملازم میاں بیوی کی اپنی موٹر تھی اور وہ آقا میاں بیوی کی موٹر سے زیادہ نئی اور نفیس تھی۔ ایک دفعہ آقا میاں بیوی کی موٹر بگڑ گئی تو اُنہوں نے ملازم میاں بیوی کی موٹر عاریتہً سواری کے لئے مانگی جب وہ اس پر سوار ہو کر اپنے دوستوں سے ملنے گئے تو اُنہوں نے اُنہیں نئی موٹر خریدنے پر مبارکباد دی+ یہ واقعہ بیان کر کے میم موصوفہ نے ہمیں یہ بھی بتایا کہ امریکہ میں ملازمین کو ملازم ( Servant ) نہیں کہا جاتا۔ بلکہ ( Helper ) مددگار ـــ المدد! اِسی دنیا میں آدمی آدمی میں کتنا فرق ہے! خیالات و حالات نے مختلف معاشری طبقات میں کیا کیا تبدیلیاں کر دی ہیں! دیکھیے ہمارے ملک کے غریبوں فقیروں کی کب باری آئے؟

ایک دن کھانا کھا کر باہر نکلے تو ایک بھان متی کو دیکھا۔ بولا

Sir, madam, very nice trick

I know six languages:—

One, two, three - un deux trois - ein, zwei, drei, una, dia, tre وغیرہ وغیرہ یک دو سہ۔

اس کا نام حسین تھا۔ وہ پونا کا رہنے والا تھا۔ انگریزی خاصی بولتا تھا اور فرانسیسی میں تو خوب گفتگو کرتا تھا۔ باقی مغربی زبانوں کی بابت میں اندازہ نہ کرسکا+ اس کے پاس فرانس اور دوسرے مغربی ملکوں کے سرٹیفکیٹ تھے۔ بڈھا تھا لیکن چُست و چالاک اور خوب سمجھدار آدمی تھا۔ کئی "تعلیم یافتہ" لوگوں سے بہتر انسان تھا!

اوٹاکمنڈ کو مختصراً یا شاید ازراہِ محبت اُوٹی کہتے ہیں۔ جیسے کسی معزز خاتون "اصغار اختام" کو اُس کی سہیلیاں بے تکلفی سے "اچھی" کہنے لگیں۔ اور واقعی نیلگری کے خوبصورت پہاڑوں کی یہ ملکہ پیار کرنے ہی کے قابل ہے+ جنوبی دکھن کی مرتفع سطح میں نیلگری کا کوہستانی سلسلہ بلند ہوتا گیا ہے۔ یہاں تک کہ اس کی چوٹیوں پر سینکڑوں میل مربع ایک اور زیادہ مرتفع سطح نمودار ہوگئی ہے۔ زمین کے ایک خوشنما خوبصورت خطے کو گویا کوہستانی پہلوانوں نے اپنے کندھے پر اُٹھا کر بلند کر دیا ہے۔ اُوٹی پہاڑوں میں ایک عجیب پہاڑ ہے۔ جس میں پتھر شاذ و نادر پایا جاتا ہے۔ اُوٹاکمنڈ کے معنی ہیں ایک پتھر کا گاؤں (تامل میں اُتَی = ایک، کل = پتھر، منڈ = گاؤں) پہاڑ کے اوپر میلوں تک نیم ہموار یا نشیبی زمینیں پھیلتی چلی گئی ہیں۔ نشیب و فراز آنکھ مچولی کھیل رہے ہیں۔ ذرا سی چوٹی پھر ذرا سی وادی پھر ایک چوٹی سی پھر ایک وادی سی، پریوں کے کھیلنے کے اونچے نیچے صحن ہیں۔ یہاں وہ ہمالیہ کی سی حیرت انگیز بلندیاں اور سربفلک چوٹیاں نہیں کہ ایک سے ایک سر نکالتی ہوئی آسمان سے باتیں کرتی نظر آئے۔ نہیں یہاں تو پہاڑوں کے اوپر شاداب زمینوں اور سرسبز ٹیلوں کے ذرا ذرا سے نشیب و فراز ہیں۔ خوبصورت دلکش نشیب ٹہلنے چلنے دوڑنے کودنے کے لیئے جی چاہتا ہے کوئی ذرا دھکا دے۔ اور آدمی ایک بچے کی طرح لڑھکتا ہوا وادی کی گود میں جا لیٹے۔ پھر نیچے سے سو دو سو قدم چلے تو ایک پہاڑی کی چوٹی پر جا پہنچے۔ پھر اسی قدر دوسری طرف کی وادی میں نیچے اُتر جائے پھر ساتھ کی پہاڑی پر جا چڑھے اور اس طرح گھنٹوں سرگشت کرتا رہے۔ پہاڑیوں پر عموماً صرف سبزہ ہے۔ ہلکے رنگ کے پھولوں سے رنگا ہوا اور پہاڑیوں کے درمیان میں جو کھوئیں سی ہیں وہاں سُرخ و سبز و زرد پتوں والے چھوٹے چھوٹے درختوں کے جُھنڈ کے جُھنڈ ہیں۔ عموماً یہ حالت ہے کہ برہنہ سبزہ پوش پہاڑی ہے اور پھر یہ درختوں کے جھنڈ پھر ایک اور پہاڑی ہے اور اسی طرح ایک اور ننھا سا جنگل اور یوں یہ خوشنما سلسلہ پھیلتا چلا گیا ہے۔ کوسوں تک جہاں تک ٹہلتے جاؤ بلکہ جہاں تک اپنی موٹر لے جاؤ یہ پہاڑیاں ہیں اور یہ نشیب۔ یہ سبزہ ہے اور یہ گنگا جمنی درخت+

مدراس اور میسور میں اکثر ہم نے لوگوں کی یہ وضع قطع دیکھی کہ سر کے بال سامنے سے منڈے ہیں اور اوپر او نیچے موجود ہیں۔ شاید ان لوگوں نے یہ بات اُوٹی کے نشیب و فراز میں قدرت کی بازی گاہ سے سیکھی ہے۔ لیکن کہاں انسان کا وہ نیم گنجا پن اور کہاں قدرت کی یہ معصوم برہنگی سبزہ و گل کے شفاف لباس سے مزین!

اُوٹی میں گذشتہ صدی سے انگریزوں نے نئے درختوں اور پھولوں کی وسیع پیمانے پر کاشت کی ہے اور اس پہاڑ کو یقیناً پہلے سے زیادہ سرسبز و خوبصورت بنا دیا ہے۔

یوکلپٹس ( Eucalyptus ) کے اونچے اونچے درخت کونین ( Quinine ) کے دورنگے پتوں والے پیڑ چائے اور قہوہ کے گھنے پودے۔ ریشمی بلوط۔ اکیشیا ( Acacia ) میلوں تک ان پہاڑوں میں پھیلے پڑے ہیں۔ یوکلپٹس کی بُوباس سے جنگل کے جنگل معطر ہو رہے ہیں۔ گلا اور پھیپھڑے اس خوشبو سے خود بخود صاف ہوتے جاتے ہیں۔ اس کے ساتھ کئی اور درختوں اور پودوں اور پھولوں کی خوشبوئیں ملی ہوئی ہیں اور دماغ میں گھر کئے جاتی ہیں۔

ہمالیہ کی پود میں اور نیلگری کی پود میں ایک یہ نمایاں فرق ہے کہ چونکہ نیلگری خطِ استوا اور منطقہ حارہ کے زیادہ قریب ہے، اس لئے اُس کے درختوں پتوں میں رنگوں کی زیادہ آمیزش ہے۔ "دورنگی دنیا" کا پُرلطف نظارہ ہم نے یہاں دیکھا۔ سبز پتوں میں سُرخی کی جھلکیاں ہیں۔ کہیں ایک ہی درخت کے بعض پتے سرخ ہیں بعض سبز کہیں سبزی اور سُرخی کی آمیزش سے بیسیوں درمیانی رنگ پیدا ہو گئے ہیں۔ جن میں سورج کی روشنی میں قوسِ قزح کا سا لطف پیدا ہو جاتا ہے۔

اُوٹی کا "سرکاری نباتاتی باغ" ( گورنمنٹ بوٹانیکل گارڈنز ) دیکھنے کے قابل ہے۔ سرکاری زراعتی کمیشن کی رائے میں یہ ہندوستان کا بہترین باغ ہے۔ اور واقعی سوائے کشمیر کے شالامار اور نشاط باغ کے کسی اور باغ میں فطرت اور انسان نے اپنے تعاون سے حُسن کے ایسے مناظر کم پیدا کئے ہوں گے۔

نیچے بابِ داخلہ سے ہو کر اُوپر کو آؤ تو پہاڑ کی دو گھاٹیوں کے درمیان یہ چمنستان اس طرح جلوہ آرا ہے جیسے کسی ہنڈولے میں کوئی ننھا بچہ پڑا مسکرا رہا ہو۔ قدرتی نشیب و فراز کی وجہ سے یہ باغ خود بخود تختوں میں منقسم ہو گیا ہے۔ اِدھر اُدھر گلگشت کرتے جاؤ اور اس کے نئے سے نئے نظارے دیکھتے جاؤ۔ ہر تختے میں دو ایک تالاب یا ننھی جھیلیں ہیں۔ جن میں کنول یا کنول نما پودے تیرتے پھرتے ہیں۔ قسم قسم کے ملکی و غیر ملکی درختوں سے باغ آراستہ ہے آسٹریلیا افریقہ، جنوبی امریکہ، خطۂ بحیرہ روم یہاں ہمارے ملک میں ملک ملک کی پیداوار نشو و نما پا رہی ہے۔ ہر ایک کا اک جداگانہ نقشہ ہے۔ کوئی سیدھا اوپر کو نکل گیا ہے اور اپنے سر کے اوپر اپنا سبز جھنڈا اٹھائے ہوئے ہے۔ کہیں مخروطی شکل کے نئے نئے سرو ہیں۔ کہیں ذرا پھیل کر شاخیں یوں نیچے کو جھک گئی ہیں جیسے شبِ برات میں کوئی انار چھوٹ رہا ہے۔ کہیں دیودار نے ہر کسی سے ملنے کو اپنے بانہیں پھیلا دی ہیں۔ کہیں نیلگری کے چمپا کلی پیڑ اپنے پھولوں

کے ساتھ اپنی مستی میں سایہ افگن ہے قسم قسم کے رنگ رنگ کے "پام" ہیں۔ سبز زرد ارغوانی ۔ کیا نوک پلک ہے اصاف ستھرے۔ تنے ایسے خوشنما گویا ابھی قطع و برید ہوئی ہے۔ نیچے گلزاروں میں اوپر درختوں میں رنگوں کی ہولی ہے۔ بیک وقت بسنت اور عید کا سماں ہے لیکن شوخی ہے خاموشی کے ساتھ اور رعنائی ہے متانت اور نزاکت کا پہلو لئے ہوئے بھینی بھینی خوشبوئیں طرح طرح کے رنگوں کے ساتھ چمن کے کونے کونے میں اپنے معصوم کھیل کھیل رہی ہیں دنیا بھی ایک بہشت ہے، اگر کسی کو دیکھنے کی تمنا ہو اور سیر کرنے کی فرصت!

ہمارا معمول تھا کہ ہم ہر روز گیارہ سے ایک بجے تک اس باغ میں جاتے۔ اس کے دھوپ سایوں سے محظوظ ہوتے اس کی خوشبودار ہواؤں میں چلتے پھرتے۔ کبھی یہ ہوتا کہ میں ادھر گھومتا اور درختوں کے نام پڑھ کر اُن سے تعارف حاصل کرتا اور بیگم اُدھر درخت کے نیچے لیٹی ایک کتاب پڑھتیں۔ پھر کبھی ہم ایک دوسرے کو کوئی ہلکا پھلکا مضمون پڑھکر سناتے اور کبھی ہم اوٹی کی تعریفیں کرنے لگتے گویا یہ سمجھتے اور پکارتے کہ ہم ان خوبصورتیوں کے دریافت کرنے والے بھی کس قدر قابل ستایش ہیں!

جنوبی ہند جھیلوں اور تالابوں کا خطہ ہے۔ یہاں کے دریا خشک ہو جاتے ہیں تو یہ ان کی جگہ آبپاشی کا کام دیتے ہیں مدراس میں بنگلور میں میسور میں سینکڑوں تالاب ہیں۔ اوٹی میں قدرتی جھیلیں ہیں۔ جس طرف سیر کو نکل جاؤ ایک چھوٹی سی جھیل میں گرد و نواح کے نظارے کا دلکش عکس نظر آتا ہے۔ آبشاروں کی بھی کمی نہیں۔ شمال کی طرف دریائے پائی کارا پہاڑوں کے اوپر بہتا ہوا ایک مقام پر آبشاروں کا ایک سلسلہ بناتا ہوا نیچے کی طرف گرتا ہے۔ جنوب میں "لیڈی کینگ کی نشستگاہ پر بیٹھو تو دائیں طرف ایک آبشار چٹانوں پر سر پٹکتا نظر آتا ہے۔ نیچے میٹوپالیم کا قصبہ ہے جو گویا اوٹی کا کالکا ہے۔ جہاں مدراس کی بڑی پٹڑی کی ریل ختم ہوتی اور اوٹی کی چھوٹی پٹڑی والی ریل اوپر کو آتی ہے۔ اس نشست گاہ سے جنوبی ہند کا کوسوں کا نظارہ دکھائی دیتا ہے۔ تخیل میں ایسا محسوس ہوتا ہے گویا دور افق سے پرے راس کماری واقع ہے جو ملک کافور کی آخری منزل تھی اور جہاں ہمارے حسین و شاندار ملک کے قدموں میں دو سمندر لوٹتے ہیں!

علاوہ دلفریب مناظر کے اوٹی میں اور بہت سی تفریحات ہیں۔ جو سیاحوں وغیرہ کے لئے وجہ کشش ہیں۔ شیر چیتے کا شکار جنگلی پرندوں کا شکار مچھلی کا شکار۔ لومڑی کا شکار، گولف گھوڑ دوڑ، پولو۔ گرمیوں کے مہینے ان تفریحی تماشوں میں گذرتے ہیں۔ ہمارے حکمران خوب آدمی ہیں۔ نظم و نسق کے ماہر ہیں۔ اور سیر و تفریح میں مشاق!

پیشتر اس کے کہ میں شمالی ہند کی طرف اپنی واپسی کا ذکر کروں۔ نیلگری کے کوہستان کی ایک عجیب و غریب قوم ٹوڈوں کا ذکر ضروری معلوم ہوتا ہے۔ یہ لوگ اپنی شکل و شباہت میں جنوبی ہند کے باشندوں سے بلکہ شمالی ہند کے ہندوؤں سے بھی بالکل مختلف ہیں۔ ستواں اٹھی ہوئی ناک۔ لمبے چہرے، ڈاڑھیاں لٹکی ہوئی سر پر گوجروں کی طرح کے بال، قد لانبا۔ سینہ چوڑا چکلا، آنکھوں میں دلیری، پیشانی میں چمک! نہیں معلوم یہ کون لوگ ہیں۔ کونسی قوم ہیں۔ کہاں سے

HUMAYUN LAHORE.



ٹوڈوں کی بستی میں

آئے ہیں؟ سُنا ہے ان کی تاریخ کا ابھی تک ٹھیک پتہ نہیں چلا + ایک دن مارلی منڈ کی جھیل سے ہوکر ہمارا شوفر ہمیں اوپر کے پہاڑوں پرلے گیا اور وہاں ایک جگہ موٹر ٹھہرا کر ہمیں ایک ٹوڈا بستی میں لے گیا۔ چار پانچ جھونپڑیاں تھیں۔ ہمارے قدموں کی آہٹ سن کر چند مرد عورتیں اور ایک ننھی بچی باہر نکل آئے۔ اس بچی کا نام اکل یُوف تھا! اور عمر اس کی سات برس تھی۔ اپنی جھونپڑیوں میں یہ لوگ صرف ایک لنگوٹی پہنے رہتے ہیں۔ باہر مہذب دنیا میں نکلتے ہوئے ایک چادر اُوپر اوڑھ لیتے ہیں + ہم نے شوفر کی تامل کے ذریعہ ان سے باتیں کیں "تم کون ہو"؟ ہم برہمن ہیں (یہ غلط ہے) "کس چیز کی پوجا کرتے ہو"؟ انہوں نے ایک جھونپڑی کی طرف اشارہ کیا۔ ہم نے بہت چاہا کہ کچھ دے دلا کر مورتی دیکھیں۔ مگر وہ نہ مانے۔ "کیا کھاتے پیتے ہو"؟ اپنی گایوں بھینسوں کا دودھ! یہ باتیں ہورہی تھیں کہ اتنے میں ان میں کا ایک بزرگ اِدھر آیا۔ ایک عورت اس کی طرف لپکی۔ اس نے ایک پاؤں زمین سے اٹھایا۔ عورت نے یہ پاؤں اپنے ماتھے سے لگایا، یہ کیا تھا؟ یہ سلام تھا عورتوں کا مردوں کو! ــــــــ اس کے بعد اے عورت کیا تم کہہ سکتی ہو کہ ہم مہذب مردوں نے تم کو مساوات عطا نہیں فرمائی؟

اُوٹی سے بنگلور ہوتے ہوئے ہم حیدرآباد جا پہنچے + مدت سے خواہش تھی کہ جنوبی ہند کی اس سرزمین کی زیارت کریں جہاں مسلمانی تدبر اور ہندوانی محنت کا اتحاد ہے۔ مغلوں کے زمانے کی سب سے زبردست زندہ یادگار کو اپنی آنکھوں دیکھیں۔ جامعۂ عثمانیہ کے اس گہوارے میں ہم بھی دو چار دن اپنا جھولا جھول لیں + ریاست میسور سے ریاست حیدرآباد میں آئے یعنی شام کو سانپ نما سنہری پگڑیاں نظر آتی تھیں صبح کو سرخ رُومی ٹوپیاں دکھائی دینے لگیں۔ دہلی۔ بمبئی۔ مدراس میں غیر ملکی ولائتی انگلستانی ہندوستان تھا۔ میسور اور حیدرآباد میں ملکی دیسی ہندوستان نظر آیا۔ ان دو ریاستوں سے ظاہر ہوا کہ ہندو اور مسلمان خود اختیاری حکومت میں کیا کچھ کرسکتے ہیں۔ ان دونوں کے عیوب و محاسن کی عملی شکل نظر آگئی۔ مسلمان میں نظم و نسق کی صفت پائی جاتی ہے۔ ہندو میں محنت کا جوہر۔ مسلمان میں شائستگی ہے ہندو میں استقلال!

حیدرآباد میسور سے زیادہ خشک اور گرم خطہ ہے۔ اس کی سطح کی بلندی بھی کم ہے۔ شمالی حصہ مرہٹواڑہ اور جنوبی حصہ تلنگانہ کہلاتا ہے وہ زیادہ ہموار اور زرخیز ہے۔ یہ زیادہ پتھریلا ہے۔ اُس کی زبان زیادہ مرہٹی ہے اس کی تلیگو۔ حیدرآباد اور اردو میں گویا ان متضاد عناصر کا ملاپ ہے۔ کل آبادی ایک کروڑ چالیس لاکھ ہے۔ جس میں ایک کروڑ بیس لاکھ ہندو ہیں اور پونے سولہ لاکھ مسلمان + تاریخ میں سب سے پہلے اس خطۂ ملک میں آندھرا قوم کی بادشاہت کا ذکر میگاستھینز نے کیا ہے۔ پھر یہاں اشوک کا قدم آیا۔ پھر چلوکیہ خاندان کا تسلط ہوا۔ جن کی یادگار اجنٹا کے غار ہیں۔ پھر ۷۵۰ء سے دو صدیوں تک راشٹرکٹ خاندان نے حکومت کی۔ جس کی غیر فانی یادگار ایلورا کے غاروں میں کیلاس کا مندر ہے۔ پھر چلوکیہ کلاچوری ہریسلا وغیرہ خاندانوں کے بعد تیرھویں صدی کے آخر میں یہاں اسلام کا پرچم لہرانے لگا۔ خلجی اور تغلق خاندانوں کے زوال کے بعد شاہانِ بہمنی نے یہاں ایک خود مختار حکومت قائم کی جو دو صدیوں تک برقرار رہی۔ ایک وقت میں اس

حکومت کا پھیلاؤ مشرقی ساحل سے مغربی ساحلِ ہند تک تھا۔ لیکن اُدھر مغل ہندوستان میں آئے۔ اِدھر اس حکومت کے کھنڈروں پر برار کی عماد شاہی بیجاپور کی عادل شاہی بیدر کی برید شاہی احمد نگر کی نظام شاہی اور گول کنڈہ کی قطب شاہی حکومتیں قائم ہوگئیں۔ وہ احمد نگر ہی کی چاند بی بی تھی جس نے اُدھر اکبر کے لشکر کا مقابلہ کیا۔ اور اِدھر ان تمام جنوبی اسلامی ریاستوں میں اتحاد پیدا کر کے تلی کوٹ کے مقام پر ۱۵۶۵ء میں وجیانگر کی سلطنت کا شیرازہ بکھیر دیا + قطب شاہی سلطنت حیدر آباد سے پانچ میل کے فاصلے پر گول کنڈے میں مسلط تھی۔ اورنگ زیب نے یہاں کے حکمران تاناشاہ کو حکم بھیجا کہ وہ اپنے برہمن وزیر کو جس نے مرہٹوں سے سازش کی تھی برطرف کر دے۔ اس نے انکار کیا۔ اس پر مغل فوجیں دکن کی طرف بڑھیں، پہلے حیدر آباد کو (جس کی چوتھے قطب شاہی بادشاہ محمد قلی قطب شاہ نے بنیاد ڈالی تھی) فتح کیا اور پھر آٹھ ماہ کے شدید محاصرہ کے بعد گول کنڈہ کو سر کیا گیا + لیکن مغلِ اعظم کی وفات کو پچاس برس بھی نہ گزرے تھے کہ مغلوں کی عظیم الشان سلطنت کا ادبار شروع ہوگیا۔ مرہٹے، انگریز، فرانسیسی ہر دبی ہوئی قوم اُٹھ کھڑی ہوئی۔ اور وسطی و جنوبی ہند میں رقابتوں، لڑائیوں اور فتنہ انگیزیوں کا ایک سلسلہ شروع ہوگیا۔ اس حالت میں مغل سلطنت گو جنوب میں قائم نہ رہی لیکن اس کے ایک دور اندیش قائد و مدبر نظام الملک نے مغلئی جھنڈا بلند کیا۔ اور آج تک یہ زبردست ریاست مغلوں کے عہد کی یادگار بنی چلی آتی ہے +

جس روز ہم میسور سے رخصت ہوئے سہ پہر کی ایک پارٹی میں ایک پارسی نے یہ دریافت کر کے کہ ہم کہاں جا رہے ہیں حیدر آباد کے متعلق کہا کہ حیدر آباد ایک حیرت انگیز مقام ہے۔ وہ یقیناً منطقی طور پر ہندوستان کا دارالسلطنت ہے۔ لیکن دو تین روز میں اس کی خوبی و عظمت کا اندازہ نہیں ہو سکتا ہم وہاں صرف چار روز ٹھہر سکے اور اپنے میزبان پروفیسر شروانی کے ذریعے سے ہم نے پچاس ساٹھ گھنٹوں میں امریکی سرعت کے انداز میں بہت سے مقامات کی سیر کی اور بہت سی دل پذیر شخصیتوں سے تعارف حاصل کیا +

حیدر آباد جو ہندوستان کا چوتھا سب سے بڑا شہر ہے۔ کم و بیش پندرہ میل میں پھیلا ہوا ہے۔ اس کی آبادی تقریباً پانچ لاکھ ہے۔ اصلی قدیم شہر مُوسی ندی کے اُوپر اس کے جنوب کی طرف واقع ہے (موسی کا تلفظ مُوسی ہی ہے موسیٰ نہیں۔ بقول ایک حیدر آبادی کے اگر دریا ہوتا تو موسیٰ ہوتا۔ ندی ہونے کے باعث صرف موسی ہے) جدید آبادی ندی کے شمال کی طرف ہے۔ یہاں ہر طرزِ تعمیر کے خوشنما بنگلے ہیں۔ جو میلوں کے نشیب و فراز میں دُور تک پھیلتے چلے گئے ہیں۔ ہندوستان کے جتنے میدانی شہر ہم نے دیکھے ہیں ان میں سے کسی شہر میں اس قدر نشیب و فراز کا لُطف نہیں جتنا حیدر آباد میں اور پھر تالاب اور چھوٹی جھیلیں اس اونچ نیچ میں گویا جا بجا اس فطری حسن کی آئینہ دار بن رہی ہے + حیدر آباد ایک وسیع خوبصورت شہر ہے۔ لیکن آئندہ چار پانچ سال میں اس کی ترتیب و خوبصورتی میں بہت کچھ اور ترقی ہونے کے آثار نظر آتے ہیں۔ حیدر آباد کچھ بنا ہوا ہے اور کچھ جا بجا بن رہا ہے۔ کہیں نئے مکان اور نئی سڑکیں بن چکی ہیں۔ کہیں پرانے مکان گر رہے ہیں اور پرانی سڑکیں چوڑی کی جا رہی ہیں (نئی نظام سڑک ۱۲۰ فٹ چوڑی ہے)

قدیم شہر کے عین مرکز میں چار مینار کا شاندار چوک ہے جس سے چاروں طرف سڑکیں نکلی ہیں۔ قریب ہی مکہ مسجد ہے۔ یہ قطب شاہی عمارات ہیں۔ ان میں خوبصورتی کے ساتھ سادگی اور مضبوطی پائی جاتی ہے۔ اور ایک قسم کے عزم و استقلال کا اظہار ہے۔ چوک سے کچھ دور ندی کے کنارے عدالت العالیہ کی پُر رعب خوشنما عمارت ہے۔ یہاں اربابِ عدالت نے ہمیں اپنی مہمان نوازی و خوش اخلاقی سے ممنون فرمایا اور ہم نے اُن کی خاموش قانونی کارگذاری اور عدل گستری کی ایک جھلک دیکھی۔ ندی کے پار جنرل ہسپتال اور عثمانیہ پارک کا دلفریب دریائی چمنستان واقع ہے۔ یہاں ہم ایک پارٹی میں شریک ہوئے۔ جس میں حیدرآباد کے اکثر عمائد اور ارکانِ حکومت شامل تھے اور گذشتہ مغلئی شائستگی کی ایک چھوٹی سی دلکش تصویر نظر آتی تھی۔

ارکانِ علم و ادب اور اربابِ حل و عقد کے اس دل نواز مجمع کی یاد مدت تک باقی رہیگی جس میں ہز ایکسیلینسی مہاراجہ سرکشن پرشاد، نواب میرزا یار جنگ، نواب ناظر یار جنگ، جسٹس بشیشور ناتھ، خان فضل محمد خان، نظامت جنگ بہادر، ذوالقدر جنگ بہادر اور ادبا میں اختر مینائی (خلف الرشید امیر مینائی) مولوی عبدالحق، سید شبیر حسن جوش اور میرزا فرحت اللہ بیگ سے ملاقات و گفتگو کا موقع ملا۔

عدالت العالیہ کے ممبر مجلس میرزا یار جنگ بہادر نے عدالت العالیہ کے ارکان سے ہمارا تعارف کراتے وقت مسکرا کر کہا کہ یہاں ہر شخص کے نام میں لفظ "جنگ" ہے۔ گویا ہم میں صلح نہیں رہتی بلکہ ہر وقت جنگ برپا ہے۔ حیدرآباد میں آکر اجنبی پہلے پہلے ان پُر رعب ناموں کے نیچے گویا دب جاتا ہے۔ "جنگ" "دولہ" "ملک" "سلطنت" "جاہ" کیسے لطیف و پُرشوکت خطابات ہیں اور "جنگ" بھی کچھ ایسا درشت نہیں کیونکہ عموماً اِس کے ساتھ "یار" کا مددگار شامل ہوتا ہے۔ مثلاً جنابِ الف اور بے یہ خطاب پاکر الف یار جنگ اور بے یار جنگ ہو جاتے ہیں!

ادب آفرینی کی کئی اور چھوٹی چھوٹی مثالیں حیدرآباد میں ملتی ہیں۔ مثلاً چوراہا۔ احتیاط۔ سہ راہا۔ خطرہ"۔ اس کے ساتھ نفاست ہے جو لباس و گفتگو میں عیاں ہے اور نزاکت کا یہ حال ہے کہ ہم نے کسی بھلے مانس کو پیدل قدمی کرتے حیدرآباد میں نہ دیکھا۔ شاید یہ وہاں کی وضعداری کے خلاف ہے۔ علم ادب اور فنونِ لطیفہ سے فضلا و ادبا بلکہ امرا کو بھی خاص شغف ہے۔ مشہور دہلوی ادیب آغا حیدر حسن کے ادب و مصوّری کے ذخیرے کو دیکھ کر دل خوش ہو گیا۔ ان کے پاس بعض نایاب مسودات ہیں۔ ایک کتاب میں زیب النساء کی دستخطی تحریر تھی۔ آغا صاحب نے اپنا سارا سرمایہ ایسی کتابوں اور تصویروں کے حصول میں صرف کر دیا ہے۔ لیکن جب ہم مجھے نواب سالار جنگ کے پاس لے گئے تو تصویروں، کتابوں، مجسّموں اور دیگر خوبصورت چیزوں کے بے بہا خزانوں کو جو کہیں وسیع ایوانوں اور کہیں بند کمروں میں بھرے پڑے ہیں دیکھ کر میں مبہوت و حیران ہو گیا۔ آج تک کسی شخص کے پاس میں نے اتنا اور ایسا بیش

قیمت علم وفن کا ذخیرہ نہیں دیکھا۔ بغداد و قرطبہ کا زمانہ آنکھوں میں پھر گیا۔ اورنگ زیب کے ہاتھ کا لکھا ہوا مطلا مصحف دیکھا۔ محنت و ایمان کی تصویر نظر آگئی +

علاوہ مذکورہ بالا مقامات کے زنانہ عثمانیہ کالج اور حبیبیہ سکول جن میں تقریباً ۵۰۰ لڑکیاں تعلیم پاتی ہیں، طبیہ کالج کتب خانہ، دار العجائب، باغ عام اور حسین ساگر اور شہر سے دور حمایت ساگر اور عثمان ساگر کے بے نظیر وسیع تالاب جو علاوہ منظر نمائی کے آب رسانی و آبپاشی کے کام آتے ہیں یہ اور اور بہت سے قابل دید ادارات و مقامات ہیں جن سے حیدرآباد آراستہ و پیراستہ ہے اور جن کے ذکر کو ایک مستقل مضمون درکار ہے + وہ مقام جس سے میں سب سے زیادہ متاثر ہوا گولکنڈہ تھا۔ حیدرآباد سے پانچ چھ میل کے فاصلے پر ٹیلوں اور پہاڑوں اور وادیوں سے گھری ہوئی ایک بلند تر پہاڑی ہے۔ جس کی گھاٹیوں میں کبھی گولکنڈے کا متمدن قطب شاہی شہر آباد تھا۔ عین چوٹی پر بالاحصار کا شاہی قلعہ اور قصر پُر عظمت تھا۔ بالاحصار جس کی بلندی پر اب بھی بیسیوں محلات کے کھنڈر اور ایک ایوان قائم ہے، فی الحقیقت ایک بے مثال جگہ ہے۔ شمال جنوب مشرق مغرب ہر طرف پچاسوں میل کا نظارہ قدموں میں لوٹ رہا ہے۔ عین بیچ میں یہ شاہانہ پہاڑی قائم ہے اس کے ارد گرد شہر کی فصیل ہے۔ شہر کے اندر اور اُوپر قلعہ ہے۔ قلعے کے اندر اور اُوپر شاہی محل ہے اور یہ ایک ایوان بالاترین۔ جدھر نگاہ اٹھاؤ ٹیلے ہیں اور وادیاں اور چٹانیں اور دائیں طرف کو حمایت ساگر اور عثمان ساگر کے پانی جھلکتے ہیں اور بائیں طرف کو حیدرآباد کے مکان اور مینار + آج یہ منظر سامنے ہے۔ ڈھائی سو سال ہوئے ایک اور منظر تھا کہ دور نیچے عین سامنے اورنگ زیب کا جرار لشکر پڑا تھا۔ آٹھ ماہ تک اُدھر سے گولہ باری ہوتی رہی اِدھر سے جواب ملتا رہا۔ سلطنتوں کی ٹکر تھی! آخر قوی نے کمزور کو نگل لیا۔ صدیاں ہوئیں یہ کچھ ہوا۔ اب سے صدیوں کے بعد خدا جانے کیا کچھ ہوگا۔ کون کمزور ہوگا اور کون قوی۔ قومیں آتی ہیں اور چلی جاتی ہیں۔ یہ انسان کی تاریخ ہے اور اس کی قسمت صرف وادیاں اور پہاڑیاں اور چٹانیں شاید کروڑوں سال تک جوں کی توں قائم رہتی ہیں!

جس طرح یہاں کے مقامات میں یہ مقام عبرت انگیز ہے اُسی طرح یہاں کے ادارات میں جامعۂ عثمانیہ ایک امید افزا ادارہ ہے + انگریز ہمارے ملک میں آئے۔ ایک گرتی ہوئی تہذیب کے کھنڈروں میں اُنہوں نے اپنا پڑاؤ ڈالا۔ ہم نے انہیں کی زبان میں پھر بولنا سیکھا لیکن جب پھر بولنا سیکھا تو سمجھے کہ بولنے اور سمجھنے کے لئے اپنی ہی زبان زیادہ موزوں ہے۔ عثمانیہ یونیورسٹی اس خیال کی عملی شکل ہے + میں نے ایک دن صبح کے چند گھنٹوں میں یکے بعد دیگرے طلبہ کے ساتھ بیٹھ کر وہاں کے بعض پروفیسروں کے لیکچر سُنے اور گو یہ تحصیلِ علم ہر علم سے صرف چند منٹ مستفید ہونا تھا مگر اتنی قلیل مدت میں بھی مجھے صاف صاف اندازہ ہو گیا کہ معلم جتنی آسانی سے ادق سے ادق مطالب کو ادا کرتا ہے متعلم بھی اُتنی آسانی سے اُنہیں سمجھ لیتا ہے۔ ہند کی تمدنی تاریخ، جاپان و انگلستان کے دستورِ اساسی طبیعیات کے "ارتعاش" و "انحراف" و "انعطاف"۔ ریاضی کے ؔ اور ؔ غرض ایک نری انگریزی پڑھے ہوئے کے لئے ہماری عزیز اُردو کے

خاصے حیرت انگیز کرشمے عمل میں آرہے تھے۔ اللہ کرے زورِ عمل اور زیادہ!

عثمانیہ یونیورسٹی جو یکم محرم ۱۳۳۷ھ (مطابق ۷ اکتوبر ۱۹۱۸ء) کو قائم کی گئی۔ چار کالجوں اور چار انٹرمیڈیٹ کالجوں پر مشتمل ہے۔ عثمانیہ کالج میں تقریباً سوا پانچ سو طلبہ ہیں۔ جامعہ کا سالانہ میزانیہ تقریباً سترہ لاکھ روپیہ ہے۔ اس میں علاوہ عام علمی ادبی و طبیعی مضامین کے ڈاکٹری، انجینیئری، علمی اور قانون وغیرہ کی تعلیم بھی دی جاتی ہے۔ دارالترجمہ نے تاحال کل تین سو اکسٹھ کتابیں تیار کی ہیں جن میں سے دو سو دو طبع ہو کر درسی کتب کا کام دے رہی ہیں +

اس وقت جامعہ کا مسکن عارضی ہے لیکن اس کی نئی عظیم الشان عمارات کی بنیاد اسی ماہ میں رکھی جانے والی ہے اور امید کی جاتی ہے کہ چار سال میں یہ پایۂ تکمیل کو پہنچ جائیں گی۔ شہر کے جنوب مشرق کی طرف آبادی سے تقریباً دو میل کے فاصلے پر ایک غایت درجہ خوش منظر مرتفع مقام ہے۔ جہاں کی ہوا لطیف و روح پرور ہے اور جہاں چھوٹی چھوٹی پہاڑیاں اور چھوٹی چھوٹی وادیاں ہیں اور ہر طرف کوسوں کا نظارہ ہے۔ یہاں پندرہ سو ایکڑ زمین علیحدہ کردی گئی ہے۔ یہ ہماری ملکی و قومی زبان کی ہونہار جامعہ کا گہوارہ ہے۔ علم و ہنر کے لئے ایسی ہی فضا ہونی چاہیئے۔ وسیع آزاد، منظر آفریں!

اوپر شمال کی طرف گول کنڈے کے کھنڈر ہیں اِدھر جنوب کی طرف جامعہ عثمانیہ کی بنیادیں کھُد رہی ہیں۔ بیچ میں حیدرآباد کا شہر ہے، جو گویا ان قدیم و جدید تہذیبوں کا ماویٰ و ملجا ہے۔ اعلیٰ حضرت حضورِ نظام مشرق و مغرب کی اس متحدہ قوت کے رہنما ہیں+ حیدرآباد میں زیادہ تر یا قطب شاہی دور کی عظمت پر تو افگن ہے یا عثمانی عہد کی تعمیر و تنظیم ہویدا ہے۔ عمارتیں، باغات ادارات اکثر میں موجودہ شہر یارِ دکن کی شہر آرائی و علم پروری کی مُہریں ثبت ہیں+ ایک جمعے کے روز دوپہر کے بعد ہم باغ عامہ کے نزدیک اپنی موٹر میں گذر رہے تھے کہ پولیس والے نے سیٹی دی۔ ہم نے موٹر ٹھہرائی تو معاً باغ کے بابِ داخلہ سے تین چار موٹریں ایک دوسرے کے پیچھے ہوتی ہوئی نکلیں۔ سامنے کی موٹر میں ایک سادہ لباس شخص عینک لگائے بیٹھا تھا۔ اس کی نظروں سے ذکاوت و فطنت عیاں تھی۔ گزر جانے پر معلوم ہوا کہ یہی حضورِ نظام ہیں۔ ہر جمعے کے روز باغ عامہ کی اس چھوٹی سی خوشنما مسجد میں آتے ہیں اور اپنی مملکت کے غریب سے غریب آدمی کے ساتھ کھڑے ہو کر نماز جمعہ ادا کرتے ہیں+

جنوبی ہند کی سیر ختم ہوئی۔ ہمارے ملک کے جنوبی حصے میں بھی جسے اکثر شمالی بھائی ناقابلِ التفات سمجھتے ہیں کیا کیا قدرتی مناظر ہیں۔ کیسے کیسے تمدنی ادارات ہیں کیسی کیسی حیرت انگیز شخصیتیں ہیں۔ شمال کی بہ نسبت جنوب میں ہندوانی تمدن اور مسلمانی تمدن اپنے اصلی رنگ میں زیادہ اچھی طرح نظر آتا ہے!

بشیر احمد

# رنگ بسنتی چھائے

کھیتوں میں زرد زرد سرسوں پھولی ہے بسنتی رنگ چھایا ہے اور کنارے کنارے زعفرانی رنگ کے کسم کے پھول گوٹ کی طرح ہیں۔ اس وقت ایک حسینہ تھالی میں پھول لئے چھم چھم کرتی ہوئی مندر جاتی ہے کیا اچھا وقت ہے یہ وقت ہمیشہ نہیں آتا۔ وہ حسینہ مندر میں دعا مانگتی ہے کہ یا خدا میری دولت دگنی ہو جائے۔ میرا حسن میرے شوہر کو بھلا معلوم ہو اور اولاد سے میری گود بھر جائے۔ وہیں ایک عاشق زار بھی ہے جو یہ دعا مانگتا ہے کہ خدایا محبت کو ایک زمانہ ہو گیا ہے مگر محبوب مہربان نہیں ہوا۔ غرض ہر کوئی اپنی اپنی سناتا ہے۔ اس کے بعد شاعر دعا مانگتا ہے کہ خدایا مجھے اپنا بنا لے۔

کھیتوں کھیتوں پھولی سرسوں رنگ بسنتی چھائے

پھول کسم[1] کے کھیت کنارے کیسر[2] گوٹ[3] لگائے

اسی سمے اے پریمی من کو پریم کی بات سہائے[4]

پھولی سرسوں آئی ہولی رنگ بسنتی چھائے

تھال میں پھول اور پات لئے کوئی سُو[5] نے مندروا جائے

چھمک[6] چھمک چل چھپ دکھلاوے پتھر کو نرمائے

سکھ آنند[7] سمے سمپورن پھر یہ سمے نہ آئے

پھولی سرسوں، آئی ہولی رنگ بسنتی چھائے

آسا[8] میری سُن لو سوامی[9] دھن دونی ہو جائے

اور یہ شوبھا مورپتی[10] کی آنکھوں میں کھپ جائے

اور اے سوامی ابھی آؤں بالک[11] گلے لگائے

[1] گُل خرطم جو کھیت کے کنارے ہوتے ہیں [2] زعفرانی رنگ کی گوٹ [3] مرغوب ہوتی ہے [4] سنسان [5] پیروں میں زیور کی آواز چھپ معنی ادا [6] یعنی خوشی کا وقت غنیمت ہے [7] مراد [8] پرماتما [9] شوہر [10] یعنی صاحب اولاد ہو جاؤں۔

پھولی سرسوں، آئی ہولی رنگ بسنتی چھائے

کوئی کہے اے سوامی مجھ کو گیان[11] کی بات نہ بھائے
برس دنا ہونے کو آئے شیام سے پریت لگائے
کب تک راکھوں من کو اپنے سوامی جی سمجھائے

پھولی سرسوں، آئی ہولی، رنگ بسنتی چھائے

جو ہے اپنی کتھا سنائے اپنی اپنی گائے
دیکھوں سوامی کسے سراہیں[12] کوی[13] کا من للچائے
سوامی جی میری بھی سُن لو ہیں بھی آس لگائے

پھولی سرسوں، آئی ہولی رنگ بسنتی چھائے

پوت سپوت[14] نہ مانگو سوامی، مایا مجھے نہ بھائے
اس جگ کی سب شوبھا جھوٹی اس پر دھیان نہ جائے
اپنا مجھے بنا لو سوامی رووٗں سیس[15] نوائے

پھولی سرسوں، آئی ہولی رنگ بسنتی چھائے

---

سید مقبول حسین احمد پوری

---

[11] عقل [12] سرفراز کریں [13] شاعر [14] لائق اولاد [15] سر بسجدہ ہو کر۔

# راگ کا جادو

گانا ہو رہا تھا یعنی سروں کا وہ دلیا جو گول کمروں میں نکیلی شکلیں رسیلے نینوں کی مدد سے طیار کرنے میں ماہر ہیں پک رہا تھا۔ یوں تو آواز بھی تھی، ساز بھی تھا مگر راگ کچھ ایسی گہری نیند سویا تھا کہ بیدار نہ ہوا پر نہ ہوا اور پھر ........

جس طرح کسی رشکِ گل کی آمد سے مجلس کا رنگ بدل جاتا ہے یعنی باچھیں کھلتی ہیں قہقہے اڑتے ہیں، فقروں میں شعریت اور آنکھوں میں تبسم رواں ہوتا ہے اسی طرح مسز مکرجی (یہ نام اصلی ہے) کے دو بول ابھی ہوئے ہی تھے کہ محفل بدل گئی جو جہاں تھا وہیں رہ گیا۔ مگر سر تھے کہ جھوم رہے تھے، دل تھے کہ تڑپ رہے تھے۔

اصرار میں، بالخصوص غیر ضروری پر تکلف اصرار میں اہلِ ہند ماہر ہیں مگر واہ رے راگ کے جادو! دیر تک کسی میں یہ جرأت نہ ہوئی کہ مسز مکرجی سے "ایک اور" کی فرمائش کرتا۔ اور واہ رے راگ کے جادو! وہ عورتیں جن کی زبان پل بھر کے لئے برسوں سے نہ تھمی تھی وہ بھی دم بخود تھیں۔

سحرِ بنگالہ کا یہ الٹا اثر ہوا کہ میں ہند میں بیٹھا تھا پیرس پہنچا۔ آنکھوں کے سامنے وہ تمام سین پھر گیا جب پیرس کی ایک مشہور فتنہ زا تنہا سٹیج پر گا رہی تھی اور چار ہزار سامعین

"سر خود نہادہ برکف"

دنگ تھے

فلک پیما

# حیوانات کی قوتِ شامہ

حیوانات کی قوتِ شامہ حیرتناک طور پر تیز ہوتی ہے۔ کتے پہ نظر ڈالئے۔ بہ نسبت اور حیوانوں کے یہ اپنی سونگھنے کی طاقت سے زیادہ فائدہ اٹھاتا ہے۔ راہ میں آپ نے دیکھا ہوگا کہ کتا چلتے چلتے سونگھتا جاتا ہے، پھر آگے پاؤں اٹھاتا ہے۔ کتوں میں بھی مختلف اصناف ہیں اور اسی نسبت سے قوتِ شامہ کے بھی ان میں مختلف مدارج ہیں۔ یہ حس سب سے زیادہ قوی بلڈ ہاؤنڈ میں ہوتی ہے چنانچہ قدیم ایام سے اس ذات کا کتا مفروریں اور مجرموں کی سراغ رسانی کے کام پر مقرر کیا جاتا ہے۔ مفرور بھاگنے کے بعد اپنی جو مخصوص بو چھوڑ جاتا ہے اس کا بجز ہاؤنڈ کے کوئی پتہ نہیں لگا سکتا بعینہ اسی طرح مقتول کے خون کی بُو اسے فی الفور معلوم ہو جاتی ہے اور وہ ٹھیک مقام پر پہنچ کر اس کا پتہ لگا دیتا ہے کہ اس کی لاش کہاں مدفون ہے ہم ایک دو بوند لہو اور وہ بھی خشک شدہ اگر دیکھیں تو کچھ نہیں بتا سکتے لیکن یہی خشک شدہ قطرے شکاری کتے کے لئے سراغ رسانی کا پورا ثبوت ہوتے ہیں اور وہ زخمی ہرن کا کھوج لگا لیتا ہے اس سے ثابت ہوتا ہے کہ اگر کتا اندھا ہو بھی جائے اور اس کی باصرہ بالکل زائل ہو جائے یا چھچھوندر کی طرح قلتِ بصر اُسے لاحق ہو جائے تاہم وہ اپنی شامہ کی بدولت اپنے فرائض انجام دے سکتا ہے۔ کچھ عرصہ ہوا کلکتہ میں چند ہاؤنڈ لائے گئے تھے اور انہیں خفیہ پولیس کے زیرِ تربیت رکھا گیا تھا۔ تمام مہذب ممالک میں اب بھی کتے پالے جاتے ہیں اور ان سے محکمہ تفتیشِ جرائم حیرت ناک فائدے اٹھاتا ہے۔ نہ محض خون کے نشانات سراغ رسانی میں ان کتوں کی رہبری کرتے ہیں بلکہ مجرم اور مفرور کے قدموں کے نشانات کی مخصوص باس سونگھتے سونگھتے یہ اس کے پاس جا پہنچتے ہیں بلڈ ہاؤنڈ سبک رفتار نہیں ہوتا۔ وہ بہت آہستہ آہستہ اور سونگھ سونگھ کر چلتا ہے اور یہ بھی دیکھا گیا ہے کہ اگر اسے کہیں مغالطہ ہو جاتا ہے۔ قدموں کے نشان کی بو صاف نہ محسوس ہو یا راہ بھول جائے تو از سرِ نو اپنا تحقیقاتی سفر اسی جگہ سے شروع کرے گا جہاں سے روانہ ہوا تھا۔ مسٹر کے ابن متر نے اپنی کتاب "قلب ماہیت" میں کتوں کی محیر العقول شامہ کی نسبت کچھ تجربات درج کئے ہیں انہوں نے اپنے پالے ہوئے کتے کو گھر میں باندھ دیا اور دیگر دو دوستوں کی معیت میں گھر سے روانہ ہوئے اثنائے راہ میں یہ معمول رہا کہ وہ جب آگے بڑھتے تو ان کے نقشِ قدم پر دوسرا پھر تیسرا دوست پاؤں رکھتا۔ اسی طرح وہ ایک سہ راہے پر پہنچے وہاں ہر ایک دوست نے اپنا اپنا راستہ اختیار کیا، اس کے بعد کتا آزاد کیا گیا۔ وہ پراسرار طریقے پر سہ راہے پر آکر کھڑا ہو گیا۔ پھر وہی راستہ اختیار کیا جدھر اس کے آقا نے چلنا شروع کیا تھا۔ دیکھا گیا کہ کتا تھوڑی دیر میں اپنے آقا کے قدموں

میں لپٹ گیا ہے! واقعہ یہ ہے کہ وہ نہ محض پیروں کے نشان پہچان لیتا ہے بلکہ اپنے آقا کے کپڑوں کی باس سونگھ لیتا ہے اور آناً فاناً بڑے بھاری مجمع میں سے اسے نکال لیتا ہے۔

پرندوں میں سب سے زیادہ تیز گدھ کی قوتِ شامہ ہوتی ہے۔ علمائے حیاتیات نے گدھ کی قوتِ شامہ اور قوتِ باصرہ پر گرما گرم بحث کی ہے۔ ایک فریق کا خیال ہے کہ باصرہ زیادہ تیز ہے اور دوسرے کا قول ہے کہ شامہ سے وہ مدد لیتا ہے لیکن میرے خیال میں موخر الذکر صحیح ہے۔ گدھ محض باس سونگھ کر اپنے شکار پر پہنچتا ہے۔ اگر اول الذکر کا خیال صحیح ہوتا تو ان گھنے جنگلوں میں جہاں آفتاب کی صورت تک نظر نہیں آتی جب جانور مر جاتے ہیں تو گدھ کس طرح پہنچ جاتے ہیں اُن کا فضائے بسیط میں قلابازیاں کھانا کسی طرح شکار کی دستیابی میں ان کا معاون نہیں ہوتا غور کرو کہ سب سے پہلے متعفن لاش پر کوے پہنچتے ہیں۔ ان کی کائیں کائیں سن کر چیلیں جھپٹا مارتی ہیں پھر کہیں گدھ اترتے ہیں، وہ بھی اس وقت جب تعفن حد درجے کا پیدا ہو گیا ہو۔ تازہ گوشت پر گدھ نہیں آتے۔ گدھ کی شامہ اتنی تیز ہوتی ہے کہ وہ نہ محض تعفن محسوس کر لیتا ہے بلکہ اسے یہ بھی معلوم ہو جاتا ہے کہ کس سمت سے اور کتنی دور سے بدبو آ رہی ہے۔

ایک دن میں نے اپنے گاؤں کے باہر درخت پر ایک گدھ کو بیٹھے ہوئے دیکھا۔ جب ہوا تیزی سے چلنے لگی تو گدھ بے اختیار چاروں طرف گردن نکال نکال کر دیکھنے لگے۔ بالیقین وہ کوئی بو محسوس کر رہا تھا۔ تھوڑی دیر کے بعد وہ مغرب کی جانب اڑ گیا۔

قوت شامہ اور باصرہ کے مابہ الامتیاز فرق کو سمجھانے کے لئے زیادہ وضاحت سے کام لینے کی ضرورت ہے۔ سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ تعفن کے ذرات گرد و غبار کے ساتھ اڑ سکتے ہیں یا نہیں۔ ۱۸۷۲ء میں سوویس کے کوہ آتش فشاں سے خاکستر کے ذرات اڑ کر ترکستان کے صدر مقام قسطنطنیہ میں پہنچے تھے۔ ۱۹۰۱ء میں گیری کے کوہ آتش فشاں کا غبار سمندر پار کر کے شمالی افریقہ کے ٹریپولی میں پہنچا تھا۔ ۱۸۴۵ء میں جزیرہ آئس لینڈ کے کوہ ہلاکا کے آتش فشاں سے جو غبار اٹھا تھا وہ اسکاٹ لینڈ کے ایک حصے میں دس گھنٹوں کی مسافت کے بعد آ کر گرا تھا۔ بدبو خوشبو کے ذرات بہت لطیف ہوتے ہیں پھر وہ زیادہ دور تک کیوں نہ پہنچ سکتے ہوں گے جب کہ ریگ، غبار اور خاکستر کے کثیف ذرات پہنچ جاتے ہیں! پس ثابت ہوتا ہے کہ گلے سڑے گوشت کی بدبو کے ذرات غبار اور خاکستر میں مل کر دور تک پہنچ جاتے ہیں اور گدھ انہیں سونگھ کر اسی رخ روانہ ہوتا ہے۔ نیز عام پرندوں میں بھی قوتِ شامہ کا وجود پایا جاتا ہے۔ اگر کسی پرند کے گھونسلے میں انڈے رکھے ہوں اور کوئی شخص پرندوں کی عدم موجودگی میں انڈوں کو ہاتھ لگائے تو پرند واپس آ کر انڈے پر انسانی ہاتھ کی بو محسوس کر لیتا ہے اور پھر ان انڈوں پر نہیں بیٹھتا۔

ریگستان کے اونٹ کو قدرت نے ایسی قوتِ شامہ عطا کی ہے جس کی نظیر اور کہیں نہیں ملتی۔ اونٹ کی قوت شامہ سے متعلق مشاہدات بہت حیرت خیز ہیں۔ پانی میں کسی قسم کی باس نہیں ہوتی لیکن وہ بہت دور سے پانی کی باس سونگھ لیتا ہے،

بالخصوص موسم گرما میں اس کے نتھنے پھول جاتے ہیں اور ہوا کی سمت اس کا منہ رہتا ہے اور بار بار وہ اس طرح سانس لیتا ہے گویا پانی کی باس لے رہا ہو۔ اکثر اوقات ساربان جب قلتِ آب سے بے تاب ہوتے ہیں تو اونٹ کی قوتِ شامہ سے فائدہ اٹھاتے ہیں اونٹ چھوڑ دیا جاتا ہے اور وہ بہت دور سے پانی کی باس سونگھ کر ایسی جگہ جا کر کھڑا ہو جاتا ہے جہاں ذرا سی ریت اور مٹی ہٹانے سے پانی نکل آتا ہے اونٹ کی ذکاوت کے اور بھی بے شمار تجربات سیاح بیان کرتے ہیں

شتر گاؤ کی طرح اونٹ بھی خاموش جانور ہے، لیکن جب وہ مستی میں آتا ہے تو بلبلاتا ہے اور اس کے جسم سے مخصوص بو نکلنی شروع ہوتی ہے جسے ہم محسوس نہیں کر سکتے لیکن مادہ شتر محسوس کر لیتی ہے اور اس بو کی مقناطیسی قوت اسے نر کے پاس پہنچا دیتی ہے۔

افریقہ کا شتر مرغ اور کالا ہرن اتنے ہوشیار جانور ہیں کہ بہت دور سے شکاری کی بو پا لیتے ہیں۔ اور جس سمت سے شکاری آتا ہو تاڑ کر فی الفور کسی دوسری سمت نکل جاتے ہیں، شکاریوں کو اس کا تجربہ ہوتا ہے اور وہ بھی ان جانوروں کی فطرت سے واقف ہو کر طرح طرح کے داؤ گھات برتتے ہیں، نہ محض شتر مرغ اور کالا ہرن بلکہ تمام جانور اپنے دوست اور دشمن کی بو سونگھ لیتے ہیں۔

میں شکار کی غرض سے ایک دفعہ بیل گاڑی میں سفر کر رہا تھا۔ ایک جگہ بیل چمک اٹھے۔ ہر چند گاڑیبان نے چلانا چاہا لیکن بیل ٹس سے مس نہ ہوئے۔ میں بیل گاڑی چھوڑ کر روانہ ہوا۔ چند فرلانگ پر جا کر دیکھا کہ ایک شیر صاحب عین سڑک کے وسط میں رونق افروز ہیں۔

سر ایس ڈبلیو بیکر نے کتاب موسومہ (The Wild Beasts) میں اپنے تجربات قلمبند کئے ہیں۔ انہوں نے افریقہ کے جنگلی ہاتھیوں کی قوت شامہ کے حیرتناک حالات تحریر کئے ہیں۔ ان کے بقول ہاتھی بہت لطیف مزاج جانور ہے جس طرح اور چوپائے ہر قسم کی گھاس، ہر قسم کے پتے چٹ کر جاتے ہیں وہ اس کے برخلاف عمل کرتا ہے۔ اسے کسی خاص درخت کی محض چھال پسند آتی ہے، کسی کی جڑ، کسی کی ٹہنی، کسی کے پتے، کسی کے پھل، کسی کے پھول، یہ بھی بہت کم لوگ جانتے ہیں کہ وہ شب بیدار جانور ہے۔ ایسے جنگلوں میں جہاں دن کو بھی روشنی نہیں ہوتی ظلمت شب میں ہاتھی محض قوتِ شامہ کی مدد سے اپنا رزق تلاش کر لیتا ہے۔ ایک ہزار گز کے فاصلے سے ہاتھی کو اپنے دشمن کی بو آ جاتی ہے۔ اس لئے افریقہ میں ہاتھی کا شکار بہت مشکل ہوتا ہے۔

بلی کی خاصیت ہے کہ وہ دودھ، گوشت اور مچھلی تک کی پہلے باس لے لیتی ہے۔ اکثر اوقات بچے شرارت کرکے چھیچھڑے کسی شے کے نیچے ڈھک دیتے ہیں اور جب بلی آتی ہے تو دیوانہ وار ارد گرد طواف کرتی ہے، سر گرداں ہے اور چلاتی ہے۔ گویا خوشامد کرتی ہے کہ میں نے بہت دور سے چھیچھڑوں کی باس سونگھ لی، اب لائیے کھلا دیجئے! یہ ایک حقیقتِ نفس الامری ہے کہ اگر بلیوں کی قوتِ شامہ سلب کر لی جائے تو وہ رزق کی دستیابی سے محروم ہو جائیں۔ بلی اپنی مونچھ کے بالوں

سے انگلیوں کا کام لیتی ہے اور ناک سے اسے کھلنے کی خواہش ہوتی ہے اور ناک ہی سے آنکھ اور زبان کا کام لیتی ہے اسے سونگھتے ہی ہر شے کی ماہیت اور لذت کا انداز ہو جاتا ہے۔

گائے اور بھینس کو بھی حس شامہ کا استعمال کرتے دیکھا گیا ہے۔ دودھ پلاتے وقت وہ اپنے بچھڑے کی بو سونگھ لیتی ہے۔ میں نے ایک گائے پر تجربہ کیا تھا۔ اس کی آنکھوں پر چمڑے باندھے اور دوسرا بچھڑا اس کے قریب لایا گیا۔ بچھڑے نے بمشکل گائے کے تھن منہ میں لئے تھے کہ گائے نے اس کی بو سونگھی اور لتشتنگ مار مار کر اسے بھگا دیا۔

باغ حیوانات میں ہرن کی قوتِ شامہ کا تماشا دیکھا تھا جب گھاس اس کے پنجرے کی سلاخوں کے پاس لائی گئی تو اول اس نے خوب سونگھ لیا پھر گھاس کو منہ میں لیا۔

اپنے ایک دوست کے ہاں نیولے کی قوتِ شامہ کا تماشا دیکھنے میں آیا تھا۔ گوشت مچھلی خواہ کوئی شے اسے دی جاتی پہلے وہ سونگھ لیتا پھر کھاتا تھا۔ مشہور انگریزی شاعر گولڈسمتھ کی (Natural History) میں جنگلی بطخ کا حال سب نے پڑھا ہوگا۔ جنگلی بطخ کی قوتِ پرواز جیسی تیز ہے ویسی ہی قوت شامہ بھی تیز ہے۔ اس کا شکار بہت مشکل ہوتا ہے۔ شکاری کو اپنے پاس نہیں پھٹکنے دیتی۔ بہت دور سے اس کی بو پاکر اڑ جاتی ہے۔ اسی لئے شکاری پہلے سوکھی گھاس جلاتے ہیں جس کی باس شکاری کی باس کو اپنے اندر جذب کر لیتی ہے اور بطخ کو گھاس ہی گھاس کی بو آتی رہتی ہے حتیٰ کہ اسے بندوق کا نشانہ بنا دیا جاتا ہے۔

بر سبیلِ تذکرہ آسٹریلیا کی مشکی بطخ کا بیان بے محل نہ ہوگا۔ اس کا رنگ بھدا ہوتا ہے۔ نر کے جسم سے ہیجان کے وقت مشک کی سی باس اڑتی ہے۔ اسی باس کو سونگھ کر مادہ نر کے پاس آجاتی ہے۔

گیدڑ اور چرخ شب بیدار جانور ہیں۔ خدا کی شان ہے کہ رات کی انتہائی تاریکی میں گلی سڑی لاشیں اکھاڑ کر یہ جانور کھا جاتے ہیں جو دن کی روشنی میں گدھ بھی نہیں تلاش کر سکتا۔

چھچھوندر کی قوتِ شامہ بہت تیز ہوتی ہے اور بصارت محض برائے نام۔ یہ اس کی شامہ ہی کا کرشمہ ہے کہ ہزاروں کیڑے مکوڑے محض باس پا کر رات کو شکار کر لیتی ہے اور لطف اندوز ہوتی ہے۔

سنگاپور کی کینیری چڑیا کو اگر منفاس النسیم کہا جائے تو بے جا نہ ہوگا۔ یہ زہریلا گیس کی مخبر ہے۔ آج کل ہر جگہ کوئلے کی کانوں میں اسے رکھا جاتا ہے۔ اگر کہیں زہریلی گیس نکلنے والی ہوتی ہے تو کینیری اپنے پنجرے میں بیقرار ہوتی ہے۔ پھڑپھڑاتی ہے، گویا خطرے کا الارم دیتی ہے! اسے بیقرار دیکھتے ہی لوگ کام چھوڑ چھوڑ کر بھاگتے ہیں اور کان سے اوپر آجاتے ہیں۔

تحت البحر کشتیوں میں سفید چوہا رکھا جاتا ہے۔ سمندر کی گہرائیوں میں جہاں کاربن ڈائی اکسائڈ اور مونو آکسائڈ گیس بنتی ہے اس جگہ کے قریب پہنچتے ہی سفید چوہا ان گیسوں کی بو پا لیتا ہے اور بیقرار ہو جاتا ہے۔ چنانچہ کشتی بان سمجھ جاتے ہیں اور کشتی کا رخ پھیر دیتے ہیں۔ اس طرح سفید چوہے کی قوتِ شامہ انسانی جانوں کو تلف ہونے سے بچا لیتی ہے:

کچھوے میں بھی قوتِ شامہ ہوتی ہے۔ چڑیا خانے میں گلباگوز جزیرے کا کچھوا دیکھنے میں آیا ہوگا۔ یہ اوپر منہ اٹھا کر چلتا ہے۔ ہوا سے بو لے کر اپنا رزق پاتا ہے۔ آبی کچھوا بھی سونگھ کر اپنا رزق تلاش کرتا ہے۔ کچھوے کو یہاں تک دیکھا گیا ہے کہ سونگھ کر گوبھی کے کھیت میں گوبھی کی مختلف اقسام کو شناخت کر لیتا ہے۔

گھونگا بھی اپنی قوتِ شامہ سے مدد لیتا ہے۔ ایم ماکوئن ٹینڈن صاحب نے اپنے بے شمار تجربات گھونگے پر کئے ہیں اور اپنی کتاب میں حوالۂ قلم کئے ہیں۔

گھونگے کی ہاتھی کی طرح نازک سونڈ ہوتی ہے، اس پر چھوٹی چھوٹی آنکھیں ہیں۔ ان آنکھوں سے کھانا نہیں دکھائی دیتا۔ اور دھندلی دھندلی روشنی نظر آتی ہے۔ ایک گلاس کے نیچے کچھ جڑیں، پتیاں رکھی گئیں اور کچھ فاصلے پر گھونگا تھا مگر وہ انہیں نہ دیکھ سکا۔ اس کے بعد جب گلاس ہٹایا گیا تو اسے باس پہنچ گئی اور وہ فی الفور ان جڑ پتیوں کے قریب باس سونگھ کر پہنچ گیا اسی طرح کیکڑے کی حس شامہ بہت تیز ہوتی ہے۔

Sea - animouse نامی ایک ننھا سا آبی جانور ہوتا ہے۔ اس کے چاروں طرف زنبور کی سی سوئیاں ہوتی ہیں۔ جس طرح ہمارے ملک میں رنگین مچھلیاں فوارے اور حوض کی زینت سمجھی جاتی ہیں۔ اسی طرح اہلِ یورپ اپنے حوض کی اسے زینت تصور کرتے ہیں۔ اسے جہاں گوشت کی باس آئی اس نے چو رخہ رنگین سوئیاں پھیلائیں جو ورقِ گل کی طرح بن جاتی ہیں۔

حشرات الارض میں شامہ کا وجود ہے۔ فیلڈ، ہیوبر، لارڈ آوربری جیسے مستند علمائے حشریات نے اسے پایۂ ثبوت کو پہنچایا ہے چیونٹی، زنبور، مگس اور تتلی وغیرہ کے سر میں جو دو ڈنک لگے رہتے ہیں انہی کی وساطت سے یہ کیڑے سونگھتے ہیں۔ یہ ڈنک یا سونڈ ان کی ناک کی قائم مقام ہے۔

خوردبین کی مدد سے دیکھنے سے پایا گیا ہے کہ چیونٹی کی سونڈ میں کتنے ہی جوڑ ہوتے ہیں اور ہر جوڑ اپنے افعال میں دوسرے جوڑوں سے علیحدہ خصوصیات کا حامل ہے۔

فیلڈ نے تجربے سے انکشاف کیا ہے کہ چیونٹی اپنی سونڈ کے آٹھویں اور نویں جوڑ سے اپنے بچوں کی اور انڈوں کی بو سونگھ لیتی ہے اور ان کے پاس پہنچ جاتی ہے۔ چلتے وقت اپنے جسم سے ایک بو چھوڑ جاتی ہے جو ایک طرح نشانِ معاودت ثابت ہوتی ہے۔ واپس ہوتے وقت وہ اپنی سونڈ کے دسویں حصے سے اس بو کو محسوس کرتی ہے اور ٹھیک مقام پر واپس آجاتی ہے۔ سونڈ کے گیارھویں حصے کی قوت شامہ سے وہ دوسری چیونٹیوں کو پہچانتی ہے۔

لارڈ آوربری نے ثابت کیا ہے کہ چیونٹیاں باصرہ کی بہ نسبت شامہ سے زیادہ مدد لیتی ہیں۔ ان کی آنکھیں برائے نام ہوتی ہیں۔ آنکھوں کا نقشہ ضرور ہوتا ہے لیکن کوئی زیادہ کام نہیں لیا جاتا۔ وہ اپنا سب کام سونڈ کی سوئیوں سے انجام دیتی ہیں۔ اگر سوئیاں کاٹ دی جائیں تو ان کا سب کام بند ہو جائے۔

فان فرش جرمن فاضل حشریات نے تجربہ کیا ہے کہ شہد کی مکھی کی سونڈ کے سات حصّے کاٹ دئے جائیں تو بھی اس کی شامہ باقی رہتی ہے، لیکن آٹھواں حصہ کاٹنے پر شامہ باقی نہیں رہتی۔

ست پڑا کے کوہستانی علاقوں میں اکثر شکار کی غرض سے مجھے جانے کا اتفاق ہوتا ہے۔ ان کے جنگل میں ایک مرتبہ ایک درخت کے نیچے سے میں گزرا۔ میں نے اپنی ٹوپی اتار لی تھی۔ اسی درخت پر شہد کا چھتا لگا تھا میرے درخت کے نیچے پہنچتے ہی مکھیوں نے حملہ کر دیا۔ بڑی مشکل سے بھاگ کر جان بچائی۔ میرے ہمراہی دو گونڈ تھے وہ بھی بھاگ گئے تھے۔ جب ہم دور پہنچے تو وہ گونڈ ہانپتے ہانپتے کہنے لگے کہ صاحب آپ نے خوشبودار تیل لگایا ہے میں نے اثبات میں جواب دیا تب انہوں نے بیان کیا کہ مکھیاں خوشبودار تیل لگانے والوں پر ضرور حملہ آور ہوتی ہیں۔ یہ حادثہ مجھے عجیب و غریب معلوم ہوا۔ اس کے بعد کئی دن تک میں نے گائے، بیل کی پشت پر وہی خوشبودار تیل لگایا اور انہیں درخت کے نزدیک چھوڑا تو بھی مکھیوں نے چوپایوں پر حملہ کیا۔

تتلی دور سے پھولوں کی باس سے کر باغ میں آجاتی ہے اور پھر باصرہ سے امداد لے کر اپنی پسند کے پھولوں سے کھیلتی ہے۔ مادہ تتلی کے جسم میں ایک خاص قسم کی بو ہوتی ہے جسے ہم محسوس نہیں کر سکتے۔ لیکن نر دور دور سے اسے سونگھ کر مادہ کے پاس پہنچ جاتا ہے۔ اسٹینڈفس، ینبر، لیوبک، رالی وغیرہ فضلا نے اس قسم کی بے شمار معلومات اپنے تجربات کی بنا پر فراہم کی ہیں جو علمی دنیا کے لئے نہایت دلچسپ اور سودمند ہیں۔

رالی نے ایک دفعہ ریشم کا مادہ کیڑا لیا۔ اسے ایک میل دور رکھا۔ پھر ایک نر کیڑے کو خاص نشان لگا کر چھوڑ دیا۔ دوسرے دن نر کیڑا مادہ کے قریب پہنچ گیا تھا۔

سٹینڈفس نے ایک مادہ پروانے کو اپنے دریچے میں باندھ کر رکھا۔ ساڑھے تین گھنٹے میں ۱۲۹ نر اس کے پاس آپہنچے تھے۔

بیل نے چینی ریشم کے ایک کیڑے کو جالی دار کپڑے میں اٹکائے رکھا اور ریلوے کے دوسرے اسٹیشن سے خاص نشان لگا کر کثیر تعداد میں نر کیڑے چھوڑے۔ ان میں سے چالیس نر محض مادہ کی بو پا کر اتنی مسافت طے کر کے وہاں پہنچ گئے۔

کھٹمل کی شامہ کا تجربہ سب کو ہُوا ہوگا۔ اسی طرح کم و بیش تمام کیڑوں مکوڑوں میں قوت شامہ ہوتی ہے

حیوانات کی قوتِ شامہ سے ہماری شامہ کو کچھ نسبت نہیں۔ ہم میں قوت شامہ تھی، اُس وقت جب عمرانیات کا سبق ہم نے نہیں پڑھا تھا۔ جب ہم وحشی جانوروں کی طرح غاروں اور پہاڑوں کی کھوہوں میں رہتے تھے۔ اس وقت آدمی کو شامہ سے مدد لینے کی ضرورت پڑتی تھی۔ امتدادِ زمانہ نے یہ حس ہم سے چھین لی۔ اب بھی افریقہ کے غیر متمدن اور ہندوستان کے وحشی انسانوں کی قوتِ شامہ تیز تر ہے۔

افریقی غیر متمدن باشندے اگر راستہ بھول جاتے ہیں تو سونگھ سونگھ کر تلاش کر لیتے ہیں، اور ہندوستان کی بعض وحشی اقوام کے افراد سونگھ کر شکاری کا پتا لگا لیتے ہیں۔

بخلاف ازیں مہذب دنیا نے صرف خوشبوؤں کے لئے اپنے مشام کو وقف کر رکھا ہے۔ چنانچہ یہ خطرہ بھی لاحق ہو رہا ہے کہ آئندہ اتنی حسِ شامہ بھی باقی رہے گی یا نہیں۔ کچھ عرصہ ہوا ولایت کے ایک اخبار میں میں نے یہ خبر دلچسپی کے ساتھ پڑھی تھی کہ ایک امریکن خاتون کو جن کی حسِ شامہ غایت درجہ تیز ہے کسی عطر ساز کمپنی نے اعلیٰ منصب عطا کیا ہے اور خاتون موصوفہ نے کئی ہزار ڈالر کے لئے اپنی قوتِ شامہ کا بیمہ کرایا ہے۔

## حسن عزیز جاوید

ایک دفعہ ایک فاقہ زدہ شخص پیغمبر اسلام کی خدمت میں آیا کہ میں سخت بھوکا ہوں۔ آپ نے گھر میں دریافت فرمایا کہ کچھ کھانے کو ہے؟ جواب آیا صرف پانی۔ آپ نے حاضرین کی طرف مخاطب ہو کر فرمایا "کوئی ہے جو ان کو آج اپنا مہمان بنائے"۔ ابوطلحہ نے عرض کی "میں حاضر ہوں" غرض وہ اپنے گھر گئے لیکن وہاں بھی برکت تھی بیوی نے کہا صرف بچوں کا کھانا موجود ہے۔ انہوں نے بیوی سے کہا "چراغ بجھا دو اور وہی کھانا مہمان کے سامنے لا کر رکھ دو"۔ تینوں ساتھ کھانے پر بیٹھے میاں بیوی بھوکے بیٹھے رہے اور اس طرح ہاتھ چلاتے رہے کہ گویا کھا رہے ہیں۔ اسی واقعہ کے بارے میں یہ آیت اتری ہے۔

وَيُؤْثِرُوْنَ عَلٰى اَنْفُسِهِمْ وَلَوْ كَانَ بِهِمْ خَصَاصَةٌ

(اور گو ان کو خود تنگی ہوتا ہم اپنے اوپر دوسروں کو ترجیح دیتے ہیں) (منقول)

---

جو لگا ہے کہ نئے تعلقات پیدا نہیں کرتا رہتا وہ جلد تن تنہا رہ جاتا ہے۔ انسان کو چاہئے کہ ہمیشہ اپنی دوستیوں کی مرمت کرتا رہے۔

---

سچا دوست ملنا سخت دشوار ہے۔ کیوں؟ اس لئے کہ جب تک کوئی شخص پورا دیانت دار نہ ہو وہ سچا دوست نہیں بن سکتا۔

گلچیں

---

# وادیٔ افلاس و محبّت

یہ کس پُرشور وادی کی فضائے فتنہ ساماں ہے
کہ جس کا ذرہ ذرہ عالمِ وحشت میں لرزاں ہے

بگولے اڑ رہے ہیں مشتعل ہو کر فضاؤں میں
ہلاکت مرتعش ہے مضطرب خونیں ہواؤں میں

وہ ظلمت ہے کہ ہیبت کا فرشتہ کانپ جاتا ہے
وہ تاریکی ہے شیطانوں کا دل بھی خوف کھاتا ہے

اندھیری رات اور طوفانِ ابر و باد کا منظر
یہ ہیبت زا فضا یہ فطرتِ آزاد کا منظر

فلک پر آتشیں سانپوں کے لہرانے کی حد ہو گی
کہ مجلس بجلیوں کی آج ہو گی منعقد کوئی

لرز کر جگمگا اٹھی ہے جنگل کی فضا ساری
چمک کر تھرتھرا اٹھی ہے جنگل کی فضا ساری

ہوا کی سرسراہٹ ہے کہ جنگل سانس لیتا ہے
فضا کی گنگناہٹ ہے کہ جنگل سانس لیتا ہے

یہ پُراسرار وادی کوئی طوفانوں کی بستی ہے
یہ آفت گاہ دہشت خیز ہیجانوں کی بستی ہے

یہ سیلابِ فنا کا ارتعاشِ بیکراں، توبہ
یہ افلاس و محبّت کا تلاطم، الاماں، توبہ

یہ ہیبت ناک تاریکی یہ دہشت، یہ پریشانی
اور اس آفت کدے میں امتحانِ تابِ انسانی؛

معاذ اللہ خدا بھی آدمی بن کر اگر آئے
فنا ہو جائے افلاس و محبت کے تھپیڑوں سے

عدم

# کام چور!

مئی کے دن تھے۔ صبح تین بجے کا عمل تھا۔ گھر کے سب لوگ صحن میں سو رہے تھے۔ رات بھر مارے حبس کے آنکھ نہیں لگی تھی۔ اس وقت کہیں سے بھولی بھٹکی ہوا کے ہلکے ہلکے جھونکے آنے لگے تھے۔ اس ہوا میں اگر خنکی نہ تھی تو کم از کم حدت بھی نہ تھی۔ لوگ جو کروٹیں لیتے لیتے تھک گئے تھے اب پاؤں پسار کے سو گئے۔ گزشتہ دن کی تکان جو اس قیامت کی رات میں دور نہ ہوئی تھی، اب تازہ ہوا جسم کے بند بند سے اڑائے لئے جا رہی تھی۔ دماغوں پر ایک پرکیف سکون طاری ہو رہا تھا۔ تمام صحن میٹھی نیند میں تھا کہ اتنے میں پہلے آہستہ پھر ذرا زور سے اور پھر بلند آواز سے ننھے نے رونا شروع کیا۔ بیوی گہری نیند میں سو رہی تھیں ان پر کچھ اثر نہ ہوا۔ ننھے کی ٹانگیں اور پھر بازو رونے کے ساتھ ہی ہلنے شروع ہو گئے تھے۔ رفتہ رفتہ ان کی حرکت میں تیزی پیدا ہو گئی۔ اس کا یہ نتیجہ ہوا کہ وہ سرکتا سرکتا ماں کے پیٹ سے نزدیک تر ہو گیا۔ اور اسکی ٹانگیں ماں کے جسم پر پڑنے لگیں۔ ساتھ ساتھ ننھے نے پوری آواز سے چیخنا شروع کر دیا۔ آخر مرغوب جاگ اٹھا۔ پہلے دو ایک ساعت تو اسے اپنی گھبراہٹ کی وجہ معلوم نہ ہوئی پھر اسے ننھے کے رونے نے اپنی طرف متوجہ کر لیا۔ اس نے کہا "آماں! اماں!!" اور پھر اور زور سے "اماں!" بارے بیوی کو ہوش آیا۔ ہڑبڑا کے جاگیں "کیوں؟ کیا ہے؟"

"ننھا مدت سے رو رہا ہے۔ سونے نہیں دیتا۔"

بیوی نے پہلے تو ننھے کو نیم خوابی ہی کی حالت میں تھپکانا چاہا مگر ننھا چپ نہ ہوا۔ پھر ایک کہنی کے سہارے ذرا اوپر ہو کے دوسرے ہاتھ سے ننھے کو اٹھایا۔ دیکھا تو کپڑے خراب کئے ہوئے تھا۔ انہوں نے آواز دی "کریمن! اری او کریمن!" پھر "کریمن! کریمن! کریمن!" پھر "کم بخت مردوں سے شرطیں باندھ کے سوتی ہے! او کریمن! کریمن" مگر کریمن سب سے دور اپنی چارپائی پر چت لیٹی آرام سے سو رہی تھی۔ آخر بیوی نے کہا۔ اس کم بخت پر خدا کی مار لاکھ سر پٹکو جاگتی ہی نہیں۔ خدا جانے اسے سانپ کیوں سونگھ جاتا ہے۔ او کریمن، اے کریمن۔ مگر کریمن کہاں!

تھک کے بیوی بالکل اٹھ بیٹھی، دونوں ہاتھوں سے ننھے کو اٹھایا۔ سرہانے اسٹول پر لیمپ مدھم سا جل رہا تھا ہاتھ بڑھا کے بتی کو اونچا کیا۔ دیکھا تو ننھے کا بچھونا سب لت پت تھا۔ اپنے جاگنے پر، اس بے وقت کی تکلیف پر اور باقی سب کے سوئے رہنے پر، بیوی کو بہت غصہ آیا۔ آواز دی۔ "مرغوب او مرغوب!" "وہ بیچارا ابھی کچھ نیند میں

تھا۔ پھر چونک پڑا اور ذرا ترشی سے بولا کیا ہے؟"

"ذرا اٹھ کے اس نامراد کو جگا تو دو۔ مردوں سے شرط باندھ کر سوئی ہے"۔

مرغوب طوعاً و کرہاً اٹھا۔ جا کے کریمن کے کندھے کو ہلایا۔ جب اس سے کچھ اثر نہ ہوا تو ذرا زور زور سے اسے جھنجھوڑا اور آوازیں بھی دیں۔ خیر کریمن کی آنکھ کھلی۔ جب چارپائی سے پاؤں نیچے رکھا تو بیوی نے غصے سے کہا ادھر آ مردار! میں گھنٹے بھر سے آوازیں دے رہی ہوں تیرے کان پر جوں تک نہیں رینگتی۔ پانی لا میں ننھے کو دھوؤں"۔

کریمن آنکھیں ملتی ہوئی گھڑونچی سے جو صحن میں پڑی تھی لوٹا بھر لائی اور ننھے کو دھلوایا۔ پھر بیوی کے کہنے پر غلیظ پوتڑے بستر سے اٹھائے اور نئے بچھائے۔ باورچی خانے میں جا کے ہاتھ دھوئے اور اپنے بستر پر آ کے لیٹ رہی۔

تقریباً آدھ گھنٹہ گزر گیا۔ صبح کے چار بج رہے ہونگے ہلکی ہلکی ہوا چل رہی تھی۔ صحن میں خاموشی چھا رہی تھی سانس لینے کی آوازوں پر بھی سکوت نے غلبہ پالیا تھا کہ بیوی کے بائیں طرف کی ایک چارپائی پر ایک تین برس کا بچہ اٹھ بیٹھا اور اماں اماں کہہ کر چلانے لگا۔ جب دھیمی آواز سے کچھ نہ بنا تو اونچی آواز سے پکارنا شروع کیا۔ بیوی کی آنکھ کوئی بیس منٹ ہوئے لگی تھی کہ اب اور حملہ شروع ہوا۔ خیر اب کے جلدی جاگ اٹھیں۔ پوچھا کیا ہے؟ جواب ملا "پانی" اس پر بیوی نے آواز دی "کریمن، او کریمن! او کریمن!

"جی"

"اری تو ایک آواز سے نہیں اٹھ سکتی۔ پہروں کوئی جگاتا رہے پھر کہیں اٹھتی ہے۔ بشیر کو پانی دے وہ پیاس سے ہلکان ہو رہا ہے"۔ کریمن نے اٹھ کے بشیر کو پانی پلایا اور پھر گلاس کو گھڑونچی پر رکھ جا کے سو رہی۔

اتنے میں پانچ بھی بج گئے۔ ہوا بدستور چل رہی تھی۔ اب تو اس کے جھونکوں میں کچھ خنکی بھی محسوس ہونے لگی تھی۔ اس لئے سونے والوں میں سے بعض نے پائنتی سے چادریں اٹھا کر اوڑھ لی تھیں اور بے فکری کی نیند کے مزے لے رہے تھے کہ صحن کے ایک کونے سے کھانسنے کی آوازیں اٹھنی شروع ہوئیں۔ پہلے تو آہستہ جیسے کوئی گلا صاف کرتا ہو، پھر رک رک کے، پھر پوری آواز سے۔ مگر آوازیں توانائی نہ تھی۔ کھانسی کے ایک حملہ کے بعد حلق سے ایک آدھ تکلیف کا سانس بھی نکل جاتا تھا۔ یہ بیوی کی ساس تھیں۔ - جوتی پاؤں سے ٹٹول کر پہنی۔ اور چارپائی کی پٹی پر دونوں ہاتھوں کو دبا کے اپنے بازوؤں کے سہارے اٹھیں اس وقت آسمان سے تاریکی غائب ہو چکی تھی۔ بیوی کے سرہانے لیمپ بدستور مدھم لو سے جل رہا تھا۔ اسے بجھایا۔ بجھا کے اسے وہاں سے اٹھا کے صحن کی اس الماری میں جہاں لیمپ رکھے جاتے تھے رکھ دیا۔ پھر ادھر ادھر اپنے لوٹے کے لئے نظر دوڑائی۔ کیوں کہ ان کا لوٹا مخصوص تھا۔ کوئی اسے چھو نہیں سکتا تھا مگر وہ لوٹا نظر نہ پڑا۔ باورچی خانے میں بھی دیکھا۔ وہاں بھی نہ دکھائی دیا۔ باہر گھڑوں کے پاس بھی نہ تھا۔ حیران ہوئیں کہ لوٹا کہاں گیا پہلے تو کسی اور لوٹے کی فکر میں نظر اٹھائی مگر پھر جی نہ چاہا۔

اس لئے صحن کے دوسری طرف کریمن کی چارپائی کی طرف متوجہ ہوئیں۔

اسے جگایا۔ وہ اٹھی، اٹھ کے بڑی بی بی کو سلام کیا اور پھر ان کے استفسار کے جواب میں لوٹا ڈھونڈھنے چلی صحن میں اس نے دیکھا، کہیں نہ تھا۔ بڑی بی بی نے پوچھا "آخر تم رات برتن دھو کے سوئی تھیں یا نہیں؟"

"جی"

"تو میرا لوٹا بھی دھویا ہوگا"

"جی ہاں آپ کا لوٹا تو میں نے بہت احتیاط سے صاف کیا تھا۔ دیکھوں شاید باورچی خانے میں رکھ دیا ہوگا۔ باورچی خانے گئی اور وہاں سے کچھ کھڑکھڑاہٹ کے بعد بڑی بی بی کا لوٹا نکال لائی۔ صحن اب کافی روشن ہوگیا تھا۔ پہلے تو سوچا کہ ذرا تھوڑا سا اور سو لیا جائے پھر یاد آیا کہ رات برتن بہت سے تھے اس لئے ان کو دھوتے دھوتے دیر ہوگئی تھی اور گھڑے نہیں بھر کے سوئی تھی۔ نیند تو بہت آرہی تھی آنکھیں بند ہوتی جا رہی تھیں مگر بیوی کی آنکھیں یاد آگئیں۔ اس لئے اپنا بستر لپیٹ، چارپائی اٹھائی اور دیوار سے لگا دی۔ بستر کو فالتو سامان والی کوٹھڑی میں رکھ آئی۔

صحن کے ایک کونے میں ہاتھ سے چلا کر پانی نکالنے کا نل لگا تھا۔ اس کے پاس گھڑے اٹھا لائی اور نل سے ایک، دو، تین حتیٰ کہ چار پانچ گھڑوں کا پانی نکالا۔ اٹھا اٹھا کے انہیں اپنی جگہ پر رکھا پھر صحن میں آئی اور بیوی کی پائنتی سے ننھے کے مستعمل پوتڑے لئے اور انہیں ایک طرف ایک تسلے میں ڈال آئی۔ پھر اوپر جا کر وہ کپڑے جو رات کو دھلوا کے سکھانے کے لئے رسیوں پر ڈال رکھے تھے، اٹھا لائی۔ انہیں تہ کر کے بیوی کی پائنتی رکھ دیا۔ پھر ہاتھ منہ دھویا۔ گیلے گیلے ہاتھ بالوں پر پھیر کے جو جو بال سوتے میں بکھر گئے تھے انہیں جما دیا۔ مگر چونکہ رات گرمی کی وجہ سے بہت بے آرامی سے گزری تھی اور کروٹوں اور سر کے ہلنے جلنے سے بال کچھ معمول سے زیادہ بکھر گئے تھے، اس لئے وہ اپنی اسی سامان والی کوٹھڑی میں جہاں اس کا صندوق اور اس کی ایک آدھ دوسری چیز رکھی تھی گئی اور ایک میلی سی دو تین ٹوٹے ہوئے دندانوں والی کنگھی نکال لائی۔ ابھی وہیں کھڑی کھڑی چوٹی کھول رہی تھی کہ صحن سے آوازیں آنی شروع ہوگئیں "او کریمن اری او کریمن! کہاں غارت ہوگئی؟" کنگھی کو وہیں چھوڑ چوٹی کو باندھتی ہوئی "جی آئی" کہہ کر باہر نکل آئی۔ دیکھا تو بڑی صاحبزادی رقیہ اور میاں اصغر جاگے ہوئے ہیں اور وہیں سے چلا رہے ہیں "او کریمن، او کریمن" "اری کہاں مر گئی؟" کریمن نے کہا جی میں تو یہیں تھی۔ کمرے میں بستر رکھنے گئی تھی"۔ رقیہ بولیں "اری جھوٹ کیوں بکتی ہے، اپنا ٹن کہیں کی تو تو بال بناتی آئی ہے"

"نہیں تو بی بی جی میں نے تو بالوں سے کنگھی تک نہیں چھوئی"۔

توبہ کری توبہ! تو تو چٹیا سے لپٹی چلی آرہی تھی، جھوٹی کہیں کی، پانی لا منہ دھوئیں، تو مجھے بھول

جاتی ہے، مجھے سکول جانا ہے، اب چھ بجے کھلتا ہے، چھ بجے!"

دوسری طرف سے میاں اصغر بولے "کریمن میرے کپڑے نکال لا مجھے بدلنے نہیں؟"

رقیہ:- خود اٹھ کے کیوں نہیں پہن لیتا۔ سستی کا مارا ہوا۔

اصغر:- تو آپا تم ہی کیوں نہیں پانی اٹھ کے لے لیتیں۔ اور ابھی تو کسی نے آگ تک نہیں جلائی، میں آج کھا کے کیا جاؤں گا۔ اماں، اے اماں! اٹھو بھی نا، اب سکول کا وقت ہوتا جا رہا ہے، یہاں تو کچھ دکھائی نہیں دیتا"۔

بیوی بھی جاگ اٹھیں۔ کہنے لگیں "ابھی تو بہت سویرا ہے، کیوں اتنا شور مچایا ہے؟"

"شور کس نے مچایا ہے؛ میں تو آپ کو جگا رہا تھا یہ آپا ہی صبح سے چلا رہی ہیں"

"بکومت اصغر! اٹھتے ہی تو تم نے چیخنا شروع کر دیا۔ میں نے کیا کیا؟"

"تو اماں کریمن سے کہو نا کچھ کرے، میں کھا کے کیا جاؤں گا؟"

"او کریمن!"

"جی! بیوی! ابھی آئی۔ میں بی بی جی کے لئے صابن تولیہ لا رہی ہوں"۔

رقیہ نے کہا "اماں یہ کریمن ایک کام میں دس گھنٹے لگاتی ہے۔ آپ اسے کچھ کہتیں بھی نہیں"۔

بیوی نے رقیہ کو تو کچھ جواب نہ دیا کریمن سے کہا "مرغوب کو جگا دے۔

رقیہ منہ دھو رہی تھی کہ اسے محسوس ہوا کہ رات کی گرمی کی وجہ سے کپڑے بدن سے لگ رہے ہیں رات پسینہ بہت آتا رہا ہے اس لئے منہ ہاتھ دھونا چھوڑ کر کریمن کو حکم دیا کہ غسل خانہ میں صابن اور تولیہ رکھ آئے۔ وہ اُدھر گئی، آپ اندر سے اپنے اسکول کے کپڑے نکال غسل کرنے چلی گئی۔ مگر اصغر اور مرغوب کو کون نہلائے، انہوں نے منہ ہی دھونے پر اکتفا کیا اور اندر جا کر جلدی جلدی کپڑے پہنے۔ کریمن نے رقیہ سے فراغت پا کر جلدی جلدی آگ جلائی اور دو چار روٹیوں کا آٹا گوندھ لیا۔ اتنے میں اصغر اور مرغوب ناشتہ کے لئے سر ہو گئے۔ انہیں معمول کے مطابق چھوٹے چھوٹے نمکین پراٹھے پکا دئے اور ساتھ دہی دے دیا۔

بی بی رقیہ کے لئے اب لسی بنانی تھی، کیونکہ وہ پراٹھے کے ساتھ ہمیشہ لسی پیا کرتی تھی مگر کریمن تو روٹی پکا رہی تھی، لسی کون بنائے؛ رقیہ نے شور مچانا شروع کیا۔ میری لسی کہاں ہے؟ میری لسی نہیں بنائی؟ کریمن نے پہلے کیوں نہیں بنائی؟ . . . . . خیر یہ گزری کہ اب تک رقیہ کی دادی نماز سے فارغ ہو چکی تھیں۔ اس لئے بیوی نے ان سے کہا "اماں رقیہ کی لسی ذرا بنا دو اس نے شور مچا رکھا ہے۔ دادی اماں نے کریمن سے پوچھا بلونی کہاں ہے۔ اس نے کہا باورچی خانے میں وہاں بڑی بی بی کو نہ ملی تو۔ پھر شور ہوا "یہ کریمن کبھی چیز جگہ پر رکھتی بھی

ہے یا نہیں اس پر خدا کی مار، ابھی کل تو یہاں دیکھی تھی، یہاں پڑی تھی یہاں۔۔۔۔۔ کریمن نے کہا باورچی خانے میں برتنوں کی الماری کے اوپر کے خانے میں رکھی تھی کسی دیگچی کے پیچھے ہو گئی ہو گی۔ بارے بلونی ملی۔ لسی تیار ہوئی رقیہ نے ناشتہ کیا۔ ادھر اصغر اور مرغوب نے بھی اپنا اپنا پراٹھا ختم کر لیا تھا۔ اتنے میں رقیہ کے سکول کی ملازمہ آ گئی وہ اس کے ساتھ سکول چلی گئی ادھر لڑکے بھی اپنے سکول کو روانہ ہو گئے۔

ان کے جانے کے بعد بیوی جی اٹھیں۔ اُٹھ کے پہلے شب خوابی کا میلا پاجامہ تبدیل کیا۔ پھر ہاتھ منہ دھو کر اپنی ساس کے بالوں میں کنگھی کرائی۔ اتنے میں کریمن چولھے کے کام سے فارغ ہو چکی تھی۔ اس سے کہا گیا کہ بستر اٹھا دے۔ اس نے سب بستر اندر رکھے اور چارپائیاں اٹھا کر ایک طرف رکھیں۔ پھر دالان کے آگے سے اور چولھے کے قریب قریب سے جھاڑو دیا۔ تھوڑی دیر میں مہترانی آ گئی اس نے کہا بی بی پہلے پوتڑے دھلوا لیجئے۔ اس لئے کریمن سے پھر کہا گیا کہ پانی بھر بھر کے مہترانی سے کپڑے دھلوائے۔ چنانچہ آدھ گھنٹہ سے زائد وقت اس کام میں صرف ہو گیا۔ بیوی کا اور اپنا ناشتہ بڑی بی بی نے تیار کر لیا تھا کیونکہ بیوی تو فقط تھوڑا بہت گوندوں کا حلوا جو بنا کر رکھا ہوا تھا، کھایا کرتی تھیں، باقی رہیں بڑی بی بی انہوں نے دہی سے ایک آدھ چپاتی کھا لی۔

کریمن نے اس اثنا میں مہترانی کا گھڑا بھر دیا جس سے وہ نالیاں وغیرہ صاف کیا کرتی تھی۔ بعد میں اس نے ہاتھ وغیرہ دھو کے، نوکر کو آواز دی۔ اس سے گوشت اور میتھی پالک کا ساگ لانے کو کہا۔ خود گھر کا آٹا گوندھنے بیٹھ گئی۔ آج اسے کچھ فرصت سی محسوس ہو رہی تھی کیونکہ بڑے میاں دورے پر جا چکے تھے اور آج ان کے ناشتہ کی تیاری کا کام نہیں تھا اتنے میں نوکر سودا سلف لے آیا۔ اس نے آواز دی کہ سودا لے لیجئے۔ کریمن آٹا گوندھ رہی تھی اس لئے نہ اٹھی بیوی نے نوکر کی دوسری آواز پر خفا ہو کر کہا "کیوں ری اٹھتی کیوں نہیں اور کون تیرا باوا اٹھ کے جائے۔ سنتی نہیں وہ دیر سے کھڑا آوازیں دے رہا ہے" کریمن اٹھنے کو ہی تھی کہ بڑی بی بی نے کہا "میں لے آتی ہوں تو گوندھتی جا۔ جب آٹا گوندھ لیا تو مصالحہ پیسا، آگ جلائی اور گوشت چڑھا دیا۔ اب میتھی چن رہی تھی کہ آواز آئی "کریمن بھاگ کے آیئو، جلدی آ جلدی، کریمن چلی جا رہی تھیں کہ پھر بیوی جی پکاریں" اری آتی ہے کہ نہیں ادھر ننھے نے سارا بستر خراب کر دیا ہے۔ بارے کریمن نے جا کے ننھے کو دھلوایا۔ نچلے کپڑے بدلوائے اور پھر سبزی کاٹنے لگ گئی۔

کریمن کو اب شدت کی بھوک لگ رہی تھی۔ کیونکہ صحت مند جسیم ہونے کے باعث صبح ہی سے پیٹ خالی خالی سا لگتا تھا۔ آج رات کی باسی روٹی بھی کوئی نہ بچی تھی اور صبح کے پراٹھوں کے بعد جو دو ایک چپاتیاں پکائی تھیں وہ بڑی بی بی نے کھا لی تھیں۔ پھر بھی شاید ایک آدھ ٹکڑا بچا کھچا رہ گیا ہو اس لئے میتھی چھوڑ وہ باورچی خانے میں جانے کو تھی کہ بیوی جن کی آنکھیں دن بھر اور لوگوں کے کام میں گڑی رہتی تھیں" پکاریں اب کہاں

سیر کے لئے جارہی ہے۔ یہ مینتھی جلدی جلدی صاف کر۔ لڑکے آدھی چھٹی میں ابھی آجائیں گے"۔ کریمن نے کہا ابھی ذرا دیکھنے چلی تھی کوئی ٹکڑا بچا ہو، بھوک لگ رہی تھی۔ بولیں "تجھے تو ہر وقت بھوک ہی لگی رہتی ہے"۔

کریمن نے ساگ کاٹ کر دھویا اور دیگچی میں ڈال دیا۔ اب ذرا ایک لمحہ کی فرصت ہوئی تھی کہ بیوی نے کہا "کریمن یہ لڑکوں کے تکیوں کے غلاف بہت میلے ہوگئے ہیں، انہیں اتار کے لا اور ان کا ٹرنک بھی اٹھا لا میں تجھے دھلے ہوئے غلاف نکال دوں۔ چنانچہ غلاف بدلے گئے۔ بڑی بی بی نے پوچھا "دھوبن کپڑے نہیں لائی بہت عرصہ ہوگیا ہے، کیا ہوا اسے؟" بیوی نے کہا "اس کی لڑکی بیمار ہے شاید اس لئے دیر ہوگئی ہو۔ کریمن جا تو رحیمے کو آواز دے۔ اسے دھوبی کے ہاں بھیجیں اور وہاں اندر سے میلے کپڑے بھی اٹھا لا۔ کپڑوں والی کاپی بھی لا کپڑے لکھوں" چنانچہ کپڑے لکھے گئے۔ رحیمے سے جو کبھی کا ڈیوڑھی میں کھڑا تھا کہا کہ دھوبن سے جا کے کہہ دے کہ آکے کپڑے لے جائے پندرہ دن ہوئے خبر ہی نہیں لی۔

کپڑے رکھ ابھی چولھے کے پاس بیٹھی ہی تھی کہ بڑی بی بی نے کہا "کریمن ذرا میرے بالوں میں کنگھی کردے اندر سے اٹھا لا میری کنگھی۔ جانے سر میں کم بخت کھجلی کیوں ہوئی جارہی ہے۔ کریمن نے اٹھ کے بڑی بی بی کی کنگھی چوٹی کی۔ خیال آیا کہ اب تو ذرا فرصت ہے۔ اپنے بالوں میں بھی کنگھی کرلوں۔ اس لئے اپنی کوٹھڑی میں گئی اور وہاں بال بنا کے چوٹی باندھ رہی تھی کہ بی بی جی نے آواز دی "کریمن دیکھو سالن کو، کہیں جل نہ جائے" کریمن آکے پھر پکانے کی طرف متوجہ ہوگئی۔ اب دس بج گئے تھے اصغر اور مرغوب آگئے۔ انہیں جلدی سے روٹی پکا کر دی۔ پھر باقی آٹے کی روٹیاں پکائیں۔ آگ بجھائی، پرات دھوئی، پھر بیوی اور بڑی بی بی کو کھانا دیا۔ رقیہ کے لئے الگ سالن ڈال کے رکھا اور باہر رحیمے کو روٹی دی۔ بعد اس کے آپ روٹی کھائی۔ اب سورج سر پر آچکا تھا۔ سارا صحن تپنا شروع ہوگیا تھا۔ اس لئے سب برتن اٹھا وہ باورچی خانے میں چلی گئی۔

بڑی بی بی نے اور بیوی نے کھانا کھا کر کریمن سے برتن اٹھانے کو کہا۔ ان کے برتن باہر کے برتن اور باقی سب برتن اکٹھے کئے۔ انہیں مانجا مگر برتنوں کو کریمن آہستہ آہستہ دھو رہی تھی اس ڈر سے کہ اگر جلدی جلدی دھو کے فارغ ہوگئی تو دیکھتے ہی بیوی کوئی نہ کوئی کام دے دیں گی لیکن ابھی دھو ہی رہی تھی کہ ننھے میاں کی رونے کی آواز آئی۔ اس نے برتنوں کو ادھر اُدھر ذرا زور سے فرش پر رکھنا شروع کیا کہ آواز سن کر بیوی سمجھ جائیں کہ برتن مانج رہی ہے مگر بیوی کہاں ننھے کو بہلانے کے لئے اٹھا کر ادھر ادھر پھریں وہیں سے آواز دی "او کریمن ادھر آئیو" کریمن ہاتھ دھو کے گئی تو حکم ہوا کہ ننھے کو ذرا لے کے پھر، روتا ہے اور پنگوڑے میں بھی چپ نہیں ہوتا۔ کریمن نے پوچھا "بیوی دودھ کے لئے تو نہیں روتا؟" بیوی بولیں "توبہ ہے نگوڑی مت سو دیا کر"۔ دودھ میں نے اسے دس دفعہ پلایا ہے، اب وہ دودھ نہیں پیتا۔ معلوم نہیں اسے کیا خلل ہے؟ اسے لے کے ٹہل یہیں دالان میں"

یہ تھا دوپہر بھر کا کام۔ بی بی رقیہ جب اسکول سے آئیں تو انہیں کھانا دیا۔ کچھ دیر پنکھا جھلتی رہی۔ مگر بیوی نے پھر بلا بھیجا۔ کریمن ادھر گئی ہی تھی کہ رقیہ نے پھر چیخنا شروع کیا: "او کریمن کریمن" آہ بیوی کے دالان میں، انہیں پنکھا کر رہی تھی کیونکہ دوپہر کی گرمی میں وہ تو سو گئی تھیں مگر کریمن کو حکم دے دیا تھا کہ پنکھا جھلتی رہ۔ صبح پانچ بجے سے اٹھی ہوئی تھی۔ ابھی تک سو دفعہ ہی اندر باہر نکلی ہوگی، بدن چور چور ہو رہا تھا۔ پنکھا جھلتے جھلتے ذرا انگھلا گئی تھی کہ رقیہ کی آواز نے چونکا دیا۔ اب جواب دیتی ہے تو خطرہ ہے کہ بیوی جاگ نہ اٹھیں اور نہیں دیتی تو بی بی رقیہ سارا گھر سر پر اٹھا لیتی ہیں۔ ناچار اٹھی اور رقیہ کے کمرے میں گئی۔ وہاں یہ کام تھا کہ ان کے کمرے کے دروازے بند کر کے باہر سے چکیں چھوڑ دی جائیں اور کہیں سے انہیں پنکھا ڈھونڈ کے لا دیا جائے کیونکہ ان کے پنکھے کو تو ہر وقت چور پڑے رہتے ہیں۔

پنکھا تلاش کرتی پھرتی تھی کہ بیوی کو مکھیوں نے تنگ کیا انہوں نے منھ کے اوپر تو ململ کا ایک دوپٹہ ڈال دیا تھا لیکن چونکہ کریمن انہیں پنکھا جھل رہی تھی اس لئے خود ویسے ہی پڑی تھیں۔ اب مکھیاں جو منہ ناک پر بیٹھنے لگیں تو وہ جاگ اٹھیں۔ کریمن کو کٹنی مالزادی سب کچھ بنا دیا خوب خفا ہوئیں۔ خیر گزری کہ ننھا سو رہا تھا آواز بہت اونچی نہیں نکالتی تھیں ورنہ شامت ہی آجاتی۔ کریمن آئی اور ساری دوپہر بیوی کے سرہانے پیڑھی پر بیٹھی اونگھتی ہوئی پنکھا جھلتی رہی۔ بہت دیر ایک جگہ بیٹھے رہنے سے پاؤں بھی سو گئے مگر بیٹھی اونگھتی رہی۔

سہ پہر کے وقت پھر نقل وغیرہ کا سامان کرنا تھا۔ کسی کے لئے لسی بنائی۔ کسی کو خربوزے منگوا کے دئے اور بیوی کو ٹھنڈائی بنا کے دی۔ پھر شام کا سودا منگوایا۔ مصالحہ پیسا۔ ہنڈیا چولھے پر رکھی، سالن پکایا روٹی پکائی۔ باقی دن اسی طرح گزر گیا۔ اس میں بی بی رقیہ کے کمرے میں جھاڑو دینا بھی شامل تھا کیونکہ ان کی چاندنی پر غلطی سے میلا پاؤں رکھا گیا تھا۔ رقیہ نے اس کو اندھی، ملنگنی، گدھی اور جو جو کچھ ان کی زبان پر آیا کہا۔ اور یہ بھی کہا کہ ہمارے سر پر یہ عذاب معلوم نہیں کیوں سوار ہے۔ ایک آواز تو کبھی سنتی نہیں، دس آوازیں دو تو کچھ سنتی ہے اور پھر کام ایسا بد دلی سے کرتی ہے کہ نہ ہونے سے بدتر ہوتا ہے۔ معلوم نہیں اماں نے اسے کیوں رکھا ہے وغیرہ وغیرہ۔ بہرحال ہر شام کریمن نے صحن میں چارپائیاں بچھا دیں۔ ان پر سب کے بچھونے کئے پھر سب کو کھانا کھلا کے، برتن اکٹھے کر کے انہیں صاف کیا۔

اب رات کے دس بج چکے تھے۔ کریمن نے ابھی ابھی برتنوں سے فراغت حاصل کی تھی۔ اب گھر اصفہ کر رہی تھی۔ ٹانگیں ایسی بوجھل محسوس ہو رہی تھیں جیسے ان میں سیسہ بھرا ہوا ہے۔ آنکھیں بند ہوئی جاتی تھیں لہذا اس نے سوچا کہ پانی صبح اٹھ کے بھروں گی اب تو نل نہیں چلا جائے گا۔ اور پھر اس کے چلانے سے شور بھی ہوگا۔ اور سوچا کہ گھڑونچی کے گھڑے تو ابھی خالی نہ ہوئے ہوں گے کیونکہ سہ پہر کو دیکھے تھے آدھے آدھے بھرے ہوئے تھے۔ اس لئے اپنی چارپائی بچھانے چلی۔ آج پھر ہوا بند تھی مگر کل جتنا حبس نہ تھا۔ چارپائی تو بچھالی۔ اندر سے بستر لانا دوبھر

ہو گیا۔ بہر حال بے آئی اور پھلنے کے ساتھ جو پڑی تو ایک ہی منٹ میں سو گئی۔

ابھی رقیہ اور اصغر جاگ رہے تھے۔ اپنے اپنے اسکول کی باتیں ہو رہی تھیں۔ میاں اصغر کو پانی کی ضرورت ہوئی۔ وہ اُٹھ کے لوٹا بھرنے گیا تو دیکھا کہ گھڑے میں پانی نہیں ہے۔ بس اس نے چلانا شروع کیا "گھڑوں میں کبھی پانی ہوتا ہی نہیں۔ معلوم نہیں بہشتی کیوں نہیں رکھ لیتے۔ روز دیکھتا ہوں پانی نہیں ہوتا۔ اب میں کیا کروں؟"

اصغر کی دادی غالباً جاگ رہی تھیں کہنے لگیں بیٹا باورچی خانے میں سے لے لو" مگر اصغر کیوں جاتا۔ وہیں سے گیا اپنی والدہ کے سرہانے اور لگا انہیں جھنجھوڑنے "اماں! اماں! اے اماں!!" ان کی ابھی ابھی آنکھ لگی تھی یکلخت جو جاگنا پڑا بہت غصہ آیا کہنے لگیں۔ ہے ہے تجھے صبر بھی نہیں پڑتا" کسی کو سونے بھی دیتا ہے کہ نہیں؟ سارا دن گرمی سے آنکھوں پر نیند حرام رہی اب ذرا سوئی تھی کہ یہ جلاد سر پر آن سوار ہُوا۔

تو میں کیا کروں" اصغر نے جھلا کے جواب دیا "گھڑوں میں پانی بھی ہو، مجھے اوپر جانا ہے۔"

تو میرے سر کیوں ہُوا ہے نامراد، کریمن مردار سے کہہ وہ نواب زادی تو سرِ شام ہی سو جاتی ہے۔ اسے کہہ تجھے پانی نکال کے دے۔ ایسی کاہل بھی کوئی لڑکی نہیں دیکھی۔ توبہ ایسی نیند کی پیاری ہے کہ پانی تک نہیں رات کو بھر سکتی۔ اُٹھا اس کام چور کو اوکریمن ...... او کریمن ...... اے کریمن ......"

# فیاض محمود

دوستی پچاس سال کے بعد بھی تازہ رہتی ہے۔ نفسانی جذبہ تین مہینے کے اندر باسی ہو جاتا ہے۔

---

صرف دوستی وہ پھول ہے جس میں کانٹے نہیں ہیں۔

---

ہم کہتے ہیں ہم اپنے دوست چنتے ہیں۔ لیکن دوست تو خود بخود چنے جاتے ہیں۔

---

دوستی وہ لفظ ہے جسے محض ایک صفحے پر لکھا دیکھ کر ہمارا جی خوش ہو جاتا ہے۔

---

دو ہو کر ایک محسوس کرنا یہ دوستی کا نصب العین ہے

---

# گلچیں

# غزلیات

## ریاض عباسی

ہر سمت اُداسی چھائی ہے بے کیف ہوائیں آتی ہیں
آراستہ وضعِ ماتم سے تاریک گھٹائیں آتی ہیں

اور اس کے سوا کیا ہوتا ہی اس دنیا کے ہنگاموں میں
یا دل سے آہ نکلتی ہے یا لب پہ دعائیں آتی ہیں

یا بزمِ طرب ہوتی ہے بپا اک لمحے میں مٹ جانے کو
یا برسوں قائم رہنے کو جانکاہ بلائیں آتی ہیں

یا رنگِ الم میں ڈوبی ہوئی خوشیوں کی جھلک پڑجاتی ہے
یا نغموں کے پردوں میں چھپی غمگین صدائیں آتی ہیں

جو بات ہے سحرِ کامل ہے جو شے ہے فریبِ ہوش و نظر
اس زال کو بااین کبرِ سنی کیا مست ادائیں آتی ہیں

اور اس سے زیادہ کیا ہوگی ناکامیٔ قسمت عباسیؔ
ہم دیتے ہیں نذرِ مہر و وفا بدلے میں جفائیں آتی ہیں

---

## محمد عبدالحی صدیقی

جب تجھ کو تعلق ہی نہیں کون و مکاں سے
پھر کوئی تجھے ڈھونڈے تو کس نام و نشاں سے

غم پر سہے غم اور نہ اُف نکلے زباں سے
میرا سا جگر کوئی مگر لائے کہاں سے

میں راہِ طلب میں ہوں وہ سرگشتہ و حیراں
ٹکراتا ہوں سر اپنا ہر اک سنگِ نشاں سے

کیوں تیری محبت میں ہے یہ بیخودیٔ دل
آگاہ نہیں میں بھی خود اس رازِ نہاں سے

کھل جاتے ہیں اسرارِ حقیقت کے خزانے
ملتی ہے نظر جب نگہِ پیرِ مغاں سے

وہ دولتِ غم دی ہے مجھے تیرے کرم نے
مطلب نہ رہا دہر کے کچھ سود و زیاں سے

تاثیرِ نگاہِ غلط انداز کے صدقے
پہنچا دیا یہ مجھ کو کہاں آج کہاں سے

کیا عبرتِ افسانہ بناؤ گے مجھی کو
کیوں سنتے ہو افسانہ مرا میری زباں سے

اے کاظمی جو حال ہے اب آپ کے دل کا
ظاہر ہے وہ خود آپ کے اندازِ بیاں سے

---

## سیفی نوگانوی

سب پہ رحمت تھی مہربانی تھی
تھی تو ہم سے ہی سرگرانی تھی

موت کی نیند آگئی سن کر
زندگی بھی عجب کہانی تھی

اب کہاں ولولے طبیعت میں | خواب سا یاد ہے جوانی تھی
ہو برا اس عیالداری کا | خوش تو رہنے کی جی میں ٹھانی تھی
داغ بھی آج مٹ گیا افسوس | دل کی یہ ایک ہی نشانی تھی
سیفیؔ اب عشق کرکے پچھتائے | بات پہلے ہی کیوں نہ مانی تھی

---

## جلیل قدوائی

پیشِ نظر نہیں ہے جو چھدن سے روئے دوست | بے چین کر رہی ہے بہت آرزوئے دوست
آنکھوں سے دور ہو بھی گئے وہ تو کیا ہوا | دل میں بسی ہوئی ہے تمنائے روئے دوست
گلزارِ عاشقی کی فضا پر بہار ہے | پھیلا ہوا ہے چار طرف رنگ و بوئے دوست
کانوں میں آرہی ہے برابر وہی صدا | بھولی نہیں ہے دل کو مرے گفتگوئے دوست
گونجی ہوئی فضا میں ہے وہ صوتِ جاں نواز | اللہ رے لطفِ سوزِ نوائے گلوئے دوست
ہیں منعکس تمام نقوشِ جمالِ یار | دل ایک آئینہ ہے کہ ہے روبروئے دوست
ہر دم بہارِ جلوۂ جاناں ہے نو بہ نو | حیراں ہوں دیکھ دیکھ کے جوشِ نموئے دوست
اقرار میں تو خیر نمایاں تھا لطفِ یار | انکار میں بھی ہائے وہ طرزِ نگوئے دوست
پروا نہیں جو راہِ محبت میں سر گیا | ہم جاں دے کے ہو تو گئے سرخروئے دوست
دیوانگی میں ہم نے یہ دل سے کہا تھا کل ق | تجھ کو قسم ہے آج سے دیکھے جو روئے دوست
لیکن جنونِ شوق کی آئی جو ایک لہر | مانا نہ وار چل ہی دئے ہم بہ کوئے دوست
زاہد! فریبِ ساغرِ کوثر جلیلؔ کو | جو کرچکا ہے بیعتِ جام و سبوئے دوست

---

## رازؔ چاندپوری

پرستارِ محبت کو جلاتی ہے وہ کس دل سے | ملا موقع تو پوچھوں گا یہ نکتہ شمعِ محفل سے
کہاں کا قصد ہے اے ساکنانِ کوچۂ دنیا | کوئی آگاہ بھی ہے تم میں راہ و رسمِ منزل سے
صفا کیش و محبت خو، وفادار و خلوص آگیں | بہت دیکھے ہیں دنیا میں مگر ملتے ہیں مشکل سے
یہ بادہ، بادۂ سرجوشِ الفت، لے ترے قرباں! | جزاک اللہ، جزاک اللہ نکلتی ہے دعا دل سے
مبارک با دشتاقانِ روئے نیّرِ تاباں | طلوعِ ماہِ کامل ہے سوادِ خلوتِ دل سے
یہ اہلِ علم کی مجلس، یہ بزمِ شعر لے توبہ! | جنابِ رازؔ بھی واقف نہیں آدابِ محفل سے

# ابوالبشر آدم علیہ السّلام

اور

# نسلِ انسانی کی ابتدائی آبادی

یہ مضمون مولانا اکبر شاہ خاں صاحب نجیب آبادی کی مجوزہ "تاریخ ہند" کے مقدمے کا ایک باب ہے جو انہوں نے ہمایوں میں اشاعت کی غرض سے عنایت فرمایا ہے۔ "مقدمۂ تاریخ ہند" بجائے خود تین سو صفحات کی ایک کتاب ہے اور سلسلۂ "تاریخ ہند" کی پہلی جلد کے طور پر شائع ہوگا۔ مولانا اکبر شاہ خاں صاحب تیس سال سے تاریخ ہند کے لئے ضروری مطالعہ اور سامان کی فراہمی اور ترتیب میں مصروف ہیں اور ہمیں مولانا کی مسلمہ قابلیت سے امید ہے کہ یہ کتاب لاجواب ہوگی۔ "مقدمۂ تاریخ ہند" کا مسودہ مکمل ہو چکا ہے لیکن افسوس کہ قلتِ سرمایہ کے باعث طباعت کا کچھ انتظام نہیں ہو سکتا۔ اگر کچھ علم دوست اصحاب اس سلسلے میں مولانا کی اعانت کر سکتے ہوں تو نجیب آباد کے پتے سے خط و کتابت فرمائیں۔ ناظرین کی واقفیت کے لئے مقدمے کے بعض اہم ابواب کا نام درج کیا جاتا ہے:- علم تاریخ کی اہمیت ۲۔ تاریخ اور اس کا موضوع ۳۔ علم تاریخ کی نسبت علماء و مورخین کے اقوال ۴۔ تنازع للبقا اور تاریخ ۵۔ تاریخ نویس کے صفات و فرائض ۶۔ اقوام عالم ۷۔ تقسیم اقوام باعتبار نسل ۸۔ تقسیم اقوام باعتبار تمدن ۹۔ تقسیم اقوام باعتبار مذہب ۱۰۔ اختلاف مذاہب کی حقیقت ۱۱۔ ایک ضروری معیارِ تحقیق و اصولِ تفتیش ۱۲۔ انسانی عمر کا پیمانہ اور عہد قدیم کی تاریخ ۱۳۔ آریا قوم کا قدیم وطن ۱۴۔ فارسی اور سنسکرت ۱۵۔ آریوں اور ایرانیوں کی مذہبی مماثلت ۱۶۔ آریا یا برہمن قوم کے متعلق ایک خیال ۱۷۔ ہندو اور آریا کی وجہ تسمیہ ۱۸۔ فنِ تحریر اور قدیم کتبے ۱۹۔ ہندوستان میں فنِ تحریر ۲۰۔ قدیم ہندو اور تاریخ نویسی ۲۱۔ ہندوؤں کے علوم اور کتابیں ۲۲۔ ہندوؤں کی مذہبی کتابیں اور تاریخ عہدِ قدیم ۲۳۔ تاریخ ہند اور یورپین مورخین ۲۴۔ چینی سیاحوں کے سفرنامے اور تاریخ ہند قدیم ۲۵۔ ایرانی نوشتے اور تاریخ ہند قدیم ۲۶۔ شاہنامۂ فردوسی اور تاریخ ہند قدیم ۲۷۔ مسلم مورخین اور تاریخِ ہند قدیم ۲۸۔ زمانے کا تعین اور سن و سال کا استعمال۔

تمام انسانوں کے ایک جنس ہونے میں کسی کو کلام نہیں خواہ وہ منطقۂ باردہ کے اسکیمو ہوں یا منطقۂ حارّہ کے حبشی و سوڈانی، چین کے زرد رنگ قبائل ہوں یا انگلستان و فرانس کے سفید باشندے، ہندوستانی ہوں یا ایرانی عرب ہوں یا شامی غرض تمام انسان ایک جنس اور ایک نوع ہیں سب میں قوتِ گویائی یا نطق موجود ہے۔ سب کے سب پیدائشی طور پر ننگے اور محتاجِ لباس پیدا ہوئے ہیں۔ اعضائے جسمانی کی تعداد و ساخت سب کی یکساں ہے۔ آنکھ، کان ناک، ہاتھ، پاؤں، انگلیاں سب کی مشابہ ہیں۔ منطقۂ باردہ کا باشندہ اگر منطقۂ حارّہ میں آکر بود و باش اختیار کرنی چاہے تو کر سکتا ہے اور اس کی آئندہ پیدا ہونیوالی نسلیں منطقۂ حارّہ میں نشو و نما پا سکتی اور اس کو اپنا وطن بنا سکتی ہیں۔ چین کے باشندے اگر چاہیں تو انگلستان میں اور انگلستان کے باشندے اگر چاہیں تو آسٹریلیا میں سکونت اختیار کر سکتے ہیں۔ انسان تمام دوسرے جانداروں کا مخدوم اور ان سب سے اشرف و اعلیٰ ہے اس اشرف المخلوقات کو ایک نوع یا ایک آدمؑ کی اولاد تسلیم کرنے میں کوئی محال

لازم نہیں آتا بلکہ اس کے جسمانی و دماغی و روحانی قویٰ کی پیدائشی یکسانی مجبور کرتی ہے کہ تمام عالمِ انسانیت کو ایک باپ کی اولاد اور ایک خاندان تسلیم کیا جائے۔

خدا تعالیٰ نے انسان کو چونکہ تمام ربعِ مسکون پر پھیلنے اور آباد ہونے کے لئے پیدا کیا ہے لہذا اُس کا ننگا پیدا ہونا ازبس ضروری تھا کہ جس ملک اور جس عرض البلد میں رہے وہیں کے حسبِ حال لباس تیار کر سکے۔ اگر بکری بیل بھینس وغیرہ جانوروں کی طرح اس کو محتاجِ لباس نہ بنایا گیا ہوتا تو جس طرح منطقہ حارّہ کا کوئی جانور منطقہ باردہ میں جاکر زندہ نہیں رہ سکتا اور منطقہ باردہ کا جانور مثلاً رینڈیر سوڈان و زنجبار میں لاکر زندہ نہیں رکھا جاسکتا اور اُس کی نسل نہیں چلائی جاسکتی اسی طرح سرد ملکوں کی رہنے والی انسانی نسلیں گرم ملکوں میں اور گرم ملکوں کے باشندے سرد ملکوں میں جاکر زندہ نہیں رہ سکتے تھے۔ اگر سرد ملکوں کے لئے ایک خاص قسم کے انسان خدا تعالیٰ پیدا کرتا اور گرم ملکوں کے لئے خاص قسم کے اور اس طرح ایک ایک نسل کے لئے ایک ایک ملک مخصوص کر دیا جاتا کہ ایک ملک کا آدمی دوسرے ملک میں جانے کی استطاعت و قابلیت نہ رکھتا۔ تو تسلیم کیا جاسکتا تھا۔ کہ خدا تعالیٰ نے ابتداءً بہت سے آدمی مختلف ملکوں میں الگ الگ پیدا کئے تھے اور ہر ملک میں اسی ملک کے ایک بڑے باپ کی اولاد آباد ہے۔ اور دنیا کے تمام ملکوں میں ایک ہی باپ کی اولاد نہیں لیکن انسان کی موجودہ حالت صاف بتا رہی ہے۔ کہ تمام نوعِ انسان ایک باپ کی اولاد ہے۔

تمام جانداروں میں انسان کا ہمہ خور ہونا بھی اسی بات کو ثابت کر رہا ہے۔ کہ وہ ساری دنیا میں پھیلنے اور آباد ہونے کے لئے پیدا کیا گیا ہے۔ اگر انسان کی غذا اسی طرح مخصوص و محدود و متعین ہوتی۔ جس طرح دوسرے جانوروں کی مخصوص ہے۔ تو ایک ملک کا انسان دوسرے ملک میں جاکر ہرگز زندگی بسر نہیں کر سکتا تھا۔ اس لئے کہ تمام ملکوں میں یکساں نباتات پیدا نہیں ہوسکتے۔ بعض سرد ملکوں میں نباتات کا قطعاً وجود نہیں مگر انسان وہاں بھی موجود ہے۔ جاسکتا ہے۔ رہ سکتا ہے اور وہاں حیوانی غذا پر زندگی بسر کرسکتا ہے۔

اسی سلسلے میں یہ بات بھی قابلِ ذکر ہے کہ جن ملکوں میں بارہ مہینے زمین پر برف جمی رہتی ہے وہاں ایسی قسم کے جانور موجود ہیں جو برف پر گاڑیاں کھینچتے اور انسان کی خدمت کرتے ہیں۔ جن ملکوں میں طویل وعریض ریگستان ہیں وہاں اونٹ موجود ہے اور انسان کی خدمت گزاری بجالاتا ہے جس ملک میں گھوڑے کی ضرورت ہے وہاں گھوڑے اور جہاں بیل کی ضرورت ہے وہاں بیل موجود ہیں غرض اس مخدوم کے لئے ہر جگہ حسبِ ضرورت خادم مہیا کر دئے گئے ہیں اس کو خود اپنے ساتھ اپنے خادم لے جانے کی بھی ضرورت نہیں۔ یہ ہر ملک میں وہاں کے موجودہ خدام سے کام لینے کی قابلیت رکھتا ہے اور ہر جگہ اپنا کام نکال لیتا ہے۔ یہ بھی دلیل اس بات کی ہے کہ انسان دنیا کے ہر ملک میں آباد ہونے، ایک ملک کو چھوڑ کر دوسرے ملک میں جانے اور وہاں سکونت اختیار کرنے کے لئے پیدا کیا گیا ہے یعنی انسان میں فطری طور پر دنیا کے مختلف حصوں میں چلنے پھرنے سکونت تبدیل کرنے اور دنیا کے ہر گوشے کو آباد کر دینے کی قابلیت رکھی گئی ہے۔ پس کسی سمجھدار شخص کو اس بات کے تسلیم کرنے

میں ذرا بھی تامل نہیں ہو سکتا کہ نوعِ انسان ایک آدم کی اولاد ہے اور ساری دنیا اس کا وطن ہے۔

بعض اقوام کی قومی و مذہبی[1] روایات کے بموجب خدا تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو پیدا کر کے جس جنت میں رکھا تھا وہ علاقۂ عدن میں تھی اور وہیں سے اولادِ آدم تمام دنیا میں پھیل گئی اور طوفان کے بعد دامنِ کوہِ جودی میں نوح علیہ السلام کشتی سے اترے اور شام و عراق میں انسانی نسل آباد ہوئی اور وہاں سے تمام دنیا میں پھیلی۔ بعض لوگوں نے آدم علیہ السلام کی جنت چین و ترکستان میں تجویز کی اور سیحوں اور جیحوں کو جنت کی نہریں بتایا ہے۔ بعض نے اس سے اور بھی اوپر چل کر شمال کے قطبی علاقے کو جو آج کل برف سے ڈھکا ہوا ہے آدمؑ کی جنت تجویز کیا ہے۔ بعض لوگوں کا خیال ہے کہ برہما نے پرمیشر کے حسبِ منشا منو یا منش یا آدمِ اول کو ہندوستان میں پیدا کیا اور ہندوستان سے انسانی نسل تمام دنیا میں منتشر ہوئی۔ ایک فرقے کا یہ عقیدہ ہے کہ کشمیر و تبت نسلِ انسانی کا ابتدائی وطن تھا۔

موجودہ زمانے کے مفتشین کا خیال ہے کہ اس زمین پر سب سے پہلے چین و ترکستان کے بلند مقامات میں نباتات کا ظہور ہوا اور آج تک بھی چین و ترکستان کے یہی بلند مقامات سب سے زیادہ سرسبزی و روئیدگی کی اہلیت رکھتے ہیں لہذا انسان بھی اسی جگہ سب سے پہلے پیدا ہوا کیونکہ اس کی غذا بافراط اسی جگہ پہلے موجود کی گئی تھی۔ وہ جانور بھی جن کی انسان کو اپنی زندگی بسر کرنے میں زیادہ ضرورت پیش آتی ہے اسی جگہ سب سے پہلے موجود ہوے۔ اس طرح ایک عرصۂ دراز تک ابتدائی انسانی خاندان اس علاقے میں پرورش پاتا رہا۔ جب انسانوں کی کثرت ہوئی اور وہاں کی پیداوار اور ضروریاتِ زندگی انسانوں کی کثرت کے سبب ناکافی ثابت ہونے لگیں تو آپس میں لوازمِ زندگی پر خود قبضہ کرنے اور دوسروں کو محروم رکھنے کی وجہ سے مخالفت اور منازعت پیدا ہوئی جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ مختلف گروہ پیدا ہو گئے اور طاقتور جماعتوں نے کمزوروں کو وہاں سے جلاوطن ہونے اور قرب و جوار کے دوسرے علاقوں اور ملکوں میں چلے جانے پر مجبور کیا۔ کچھ لوگ وہاں سے شمال و مشرق یعنی منچوریا اور رکمسکٹکا کی طرف چلے گئے۔ کچھ شمال و مغرب یعنی روس و یورپ کی طرف منتقل ہو گئے۔ کچھ ایران و خراسان اور کچھ تبت و ہندوستان کی طرف چلے آئے۔ جن جن علاقوں میں جا کر یہ مہاجرین آباد ہوئے کچھ عرصے کے بعد اور قبائل اُس اصل مرکز سے پہلوں کی طرح ترکِ سکونت پر مجبور ہو کر اُن سے آ ملے۔ ان جدید علاقوں میں بھی وہی صورت پیش آئی اور انسانوں کی کثرت نے طاقتوروں کے ہاتھوں کمزوروں کو بیدخل ہونے اور اور جدید علاقوں میں جا کر سکونت اختیار کرنے پر مجبور کیا۔ یہ عمل ہزارہا سال تک برابر جاری رہا اور طاقتور گروہوں کے سامنے سے کمزور گروہ ہٹتے اور دنیا میں پھیلتے رہے۔ یہاں تک کہ جنوبی افریقہ، مغربی یورپ، جنوبی ہند اور جزیرہ نما ملایا تک انسان پہنچ گئے۔ ملکوں کی آب و ہوا، عرض البلد کی حرارت و برودت۔ غذاؤں کی خصوصیت نے رنگتوں، جسموں اور خط و خال پر اثر ڈالا اور دنیا میں مختلف قومیں نظر آنے لگیں۔ جزیرہ نما کمسکٹکا چونکہ اس قدیم زمانے میں امریکا سے ملا ہوا تھا لہذا شمالی چین کی طرف منتقل ہونے والے قبائل کا ایک حصہ امریکہ میں پہنچ گیا اور انہیں لوگوں

[1] توریت کتاب پیدائش

کی اولاد امریکا کے اصلی باشندے ہیں جن کو ریڈ انڈین (Red Indians) کہتے ہیں۔ وہاں کی آب و ہوا میں اب بھی یہ تاثیر ہے کہ جو یورپی نسلیں وہاں جاکر آباد ہوئی ہیں اُن کی رنگتوں میں ریڈ انڈین کے رنگ کی ایک خفیف سی جھلک پیدا ہونے لگی ہے اور ہزارہا سال اور سیکڑوں نسلیں گزرنے کے بعد یہ یورپ سے گئی ہوئی سفید نسلیں یقیناً ریڈ انڈین کے موجودہ تانبڑے رنگ میں رنگین ہوجائیں گی۔ ترکستان و چین کی سطحِ مرتفع کو انسانی نسل کا ابتدائی گہوارہ بتانے والوں کا قول اِس وقت دنیا میں سب سے زیادہ قابلِ قبول سمجھا گیا ہے ورنہ اس سے پہلے بحیرۂ کاسپین کے متصلہ علاقے یا پامیر و تبت کے پہاڑوں یا ایران کے میدانوں کو علمائے یورپ نے نسلِ انسانی کا ابتدائی گہوارہ قرار دیا تھا۔

اوپر جو کچھ عرض کیا گیا مختلف مورخین کے خیالات و قیاسات کا مجمل سا خاکہ ہے لیکن زیرِ بحث مضمون پر ایک اور طرح بھی غور کیا جاسکتا ہے وہ یہ کہ علمِ ہیئت، علمِ طبقات الارض اور سائنس و طبیعات وغیرہ علوم کے جاننے والے علمائے تحقیق عالم کے متعلق غور کرتے ہوئے اس نتیجے پر پہنچے ہیں کہ ابتداً یہ زمین ہوائی شکل کا ایک کرہ تھی پھر اس نے مائی شکل اختیار کی اس کے بعد حرارت جب کسی قدر کم ہوئی تو منجمد ہونا شروع ہوئی۔ یہ انجماد کا فعل بیرونی سطح سے شروع ہُوا اور اندر کی حرارت نے بیرونی منجمد سطح کو بار بار درہم برہم کیا۔ اس طرح ہزاروں یا لاکھوں سال کے عمل سے بہت سے پہاڑ وجود میں آئے اور قدرے سکون پیدا ہُوا۔ پھر حرارت جب اور بھی کم ہوگئی تو وہ لطیف ذرّات جو بھاپ کی شکل میں بطورِ غلاف چاروں طرف احاطہ کئے ہوئے تھے پانی کی صورت اختیار کرکے سطحِ زمین کے نشیبی حصوں میں جاگزیں ہوئے اور سمندر موجود ہوگئے ثُمَّ اسْتَوٰى إِلَى السَّمَاءِ وَهِيَ دُخَانٌ فَقَالَ لَهَا وَلِلْأَرْضِ ائْتِيَا طَوْعًا أَوْ كَرْهًا قَالَتَا أَتَيْنَا طَائِعِينَ۔ اور زیادہ زمانہ گزرنے پر جب زمین کی حرارت زیادہ کم ہوگئی تو نباتات پیدا ہونے لگی۔ اس کے بعد حیوانات نمایاں ہوئے۔ پھر انسان پیدا ہوئے۔ زمین کے بیرونی حصّے کی حرارت تیز رفتاری سے زائل ہوئی اور جوں جوں بیرونی حصہ زیادہ سرد اور منجمد ہوتا گیا اندرونی حصے کی حرارت کے زائل ہونے کی رفتار سست ہوتی گئی۔ آج کل علمائے طبقات الارض نے ثابت کیا ہے کہ سطحِ زمین کے نیچے ستائیس میل کی گہرائی میں اس قدر حرارت موجود ہے کہ وہاں فولاد پگھل کر پانی کی مانند رقیق ہوجائیگا۔ ایک زمانہ زمین پر ایسا گزرا ہے کہ اس کی بیرونی سطح پر فولاد پگھل سکتا تھا اور ایک زمانہ ایسا آئےگا کہ بجائے ستائیس میل کی گہرائی کے سو میل کی گہرائی پر فولاد کو پگھلانے والی حرارت مل سکے گی۔ یہ ثابت ہوچکا ہے کہ زمین کی حرارت شروع سے لے کر اب تک بتدریج کم ہورہی ہے۔ انسان اس زمین پر اُسی وقت پیدا کیا گیا ہے جبکہ وہ پیدا ہوکر زمین پر زندہ رہ سکتا تھا۔ وَالْأَرْضَ وَضَعَهَا لِلْأَنَامِ۔ پس اس سے پہلے زمین پر اگر کوئی ذی روح مخلوق ہوگی تو وہ انسان کے سوا ایسی مخلوق ہوگی جو سخت حرارت میں زندہ رہ سکتی ہو اور نباتات کی بجائے کوئلے یا انگارے کھاکر جی سکتی ہو اور ہم اس مخلوق کو آتشی مخلوق ہی کہہ سکتے ہیں۔ وَخَلَقَ الْجَانَّ مِنْ مَارِجٍ مِنْ نَارٍ۔

یہ بات بھی بالکل عیاں اور مُسلّم ہے کہ زمین سب سے پہلے قطبین کی طرف سے سرد ہونی شروع ہوئی تھی یہی وجہ

ہے کہ سب سے زیادہ سردی قطبین کی جانب پائی جاتی ہے۔ قطب جنوبی کی جانب تو کوئی قابلِ تذکرہ قطعۂ زمین ہے نہیں اگر کوئی بے حقیقت جزیرہ اُس نواح میں ہو بھی تو اُس کے تعلقات ربع مسکون سے قائم نہیں ہو سکتے تھے۔ پس تسلیم کرنا پڑے گا کہ منطقۂ باردۂ شمالی سب سے پہلے اس قابل ہُوا تھا کہ وہاں انسان پیدا ہو کر زندہ رہ سکے۔ اُس زمانے میں منطقۂ معتدلہ اور منطقۂ حارّہ اس قدر زیادہ گرم ہوں گے کہ انسان ان ملکوں میں زندہ نہیں رہ سکتا تھا۔ قیاس یہی چاہتا ہے کہ خداتعالیٰ نے منطقۂ باردۂ شمالی کے مرکزی حصے میں جہاں آج کل بارہ مہینے زمین برف سے ڈھکی رہتی ہے آدم اول کو پیدا کیا ہوگا۔ جوں جوں زمین سرد اور انسان کے لئے موزون ہوتی گئی آدم کی اولاد عرض البلد شمالی سے عرض البلد جنوبی کی طرف اترتی اور پھیلتی گئی مثلاً ایک حصہ سائبیریا منچوریا اور چین کی طرف۔ دوسرا حصہ ناروے۔ سوئڈن۔ یورپی روس اور یورپی ممالک کی طرف اور تیسرا حصہ گرین لینڈ اور شمالی امریکا کی طرف بڑھنا اور پھیلنا شروع ہُوا اور رفتہ رفتہ تمام دنیا اولادِ آدم سے آباد ہو گئی۔ چونکہ نسل انسانی کی ابتدا زمین پر شمالی علاقے میں ہوئی اور شمال کی جانب سے انسان جنوب یا جنوب و مشرق اور جنوب و مغرب کی طرف متفرع اور منتشر ہوئے۔ لہٰذا عہدِ قدیم کی تاریخوں اور باستانی حکایات اور قوموں کی پرانی روایات پر غور کرنے سے اس بات کی تائید ہوتی ہے کہ اگر کوئی دوسرا قوی سبب حائل اور مانع نہ ہُوا تو عام حالات میں شمالی علاقوں کے باشندوں کو جنوبی علاقوں پر حملہ آور ہونے میں زیادہ کامیابی حاصل ہوئی ہے۔ شمالی یورپ کی قوموں نے جنوبی یورپ کے علاقوں پر جس قدر کامیاب حملے کئے جنوبی یورپ کو شمالی یورپ پر حملہ آور ہونے میں اس قدر کامیابی حاصل نہیں ہوئی۔ ترکوں نے ایرانیوں پر بار بار فتح حاصل کی لیکن ایرانیوں کو ترکستان پر قابض ہونے کا موقع بہت کم ملا۔ ہندوستان پر اقوام نے شمال و مشرق اور شمال و مغرب سے بار بار حملے کئے لیکن ہندوستان والوں کو شمالی علاقوں پر حملہ آور ہو کر فتح مند ہونے کا بہت ہی کم موقع ملا۔ اسی طرح شمالی ہند نے جنوبی ہند کو بار بار مفتوح و مغلوب کیا لیکن جنوبی ہند کو شمالی ہند پر چیرہ دست ہونے کا موقع بہت کم ملا۔ مصر کو یونانیوں اور اطالویوں اور شامیوں نے بار بار فتح کیا لیکن مصر کو ان حملہ آوروں کے علاقوں پر قبضہ کرنے کا شاذونادر ہی موقع میسر ہُوا اسی طرح نے مصریوں نے سوڈان وغیرہ جنوبی علاقوں پر اپنا اقتدار بآسانی قائم کیا لیکن سوڈانیوں کو مصر کے فتح کرنے کا موقع کمتر میسر آیا۔ یہ بھی دلیل اس بات کی ہے کہ انسان شمال سے جنوب کی طرف بآسانی اپنے آپ کو پہنچا سکا ہے جنوب سے شمال کی طرف بڑھنا اُس کے لئے زیادہ دشواری کا موجب رہا ہے۔ بنا بریں اُس کا قدیمی گہوارہ ہم کو شمالی علاقوں میں ہی تلاش کرنا چاہئے اور بآسانی تسلیم کیا جاسکتا ہے کہ نسلِ انسانی کا ابتدائی وطن منطقۂ باردہ یعنی قطبِ شمالی کا وہ علاقہ تھا جو آج کل بارہ مہینے برف سے ڈھکا رہتا ہے اور جو کسی زمانے میں سب سے زیادہ سرسبز و خوشگوار علاقہ تھا اور جہاں آج کل دنیا کی سب سے زیادہ غیر متمدن قوم اسکیمو سکونت پذیر ہے۔ واللہ اعلم بالصواب۔

اکبر شاہ خاں

ـــــــــــــــــ

# وطن کی یاد میں

اے خاکِ وطن جہانِ اُمید — ہر شام ہے تیری رشکِ صد عید
ہر سمت سکون و راحت افزا — ذرّے ہیں مسرتوں کی دنیا
ابھرے ہوئے نقش جانفزیت — ہر خار بہارِ باغِ نزہت
اللہ رے تیرا وہ نازِ رنگیں — دیتا ہے فلک خراجِ تحسیں
اللہ تیری بسی ہوئی ہوائیں — ڈوبی ہوئی زردیں فضائیں
بہتے ہوئے عشرتوں کے دریا — چلتی ہوئی کشتیٔ تمنا
اے گلکدۂ سرور میں بھی — اپنا تھا فضا میں سانس لیتی
دنیا کی مسرتیں تھیں حاصل — ہر فکرِ جہاں تھی نقشِ باطل
وہ بزم وہ چاندنی کی راتیں — احباب کی دلنواز باتیں
یاروں کی وہ سامعہ نوازی — تاروں کی فضا بھی جھومتی تھی
برسات میں بانسری کے نغمے — اور اس پہ ہوا کے سرد جھونکے

ہر سمت تھی عشرتِ فراواں — تجدیدِ حیات کے تھے ساماں
جاڑوں میں الاؤ کے کنارے — سب دوست عزیز بیٹھتے تھے
کس لطف سے کمسنی کے قصے — کہتے تھے خوشی سے جھومتے تھے
شاداب تھا مزرعِ تمنا — کھیتوں کی وہ روز سیر کرنا
سبزہ کا نظر نواز منظر! — ابتک ہیں نقوش جس کے دل پر
صد حیف وہ انجمن نہیں ہے — سب کچھ ہے مگر وطن نہیں ہے
فرقت کا الم ہے اور میں ہوں — احباب کا غم ہے اور میں ہوں
ہے ارضِ دکن اگرچہ جنت — لیکن وہ کہاں وطن کی صحبت
دل میں وہ شگفتگی نہیں ہے — پردیس میں زندگی نہیں ہے
اے کاش پہنچ رہوں وطن میں — کھنچ جائیں زمین کی طنابیں
ہاں خاکِ وطن کشش دکھا کر — غربت کے الم کا خاتمہ کر

منظور حسین ماہر القادری
(از حیدرآباد دکن)

# کفّارہ

(منشی پریم چند)

دفتر میں ذرا دیر سے آنا افسری کی شان ہے، جتنا بڑا حاکم ہوتا ہے اتنی ہی دیر میں آتا ہے۔ اور اتنی ہی جلدی جاتا ہے پچپراسی کی حاضری چوبیسوں گھنٹے کی ہوتی ہے، وہ چھٹی بھی نہیں جاسکتا، عوض دینا پڑتا ہے، خیر جب بریلی ضلع بورڈ کے ہیڈ کلرک بابو مداری لال گیارہ بجے دفتر آئے تو گویا دفتر نیند سے جاگ اُٹھا، چپراسی نے دوڑ کر سائیکل لی، اردلی نے دوڑ کر کمرے کی چک اُٹھا دی، اور جمعدار نے ڈاک کی کشتی لاکر میز پر رکھ دی، مداری لال نے پہلا ہی سرکاری لفافہ کھولا تھا کہ اُن کا رنگ فق ہو گیا، وہ کئی منٹ تک سکتے کی حالت میں کھڑے رہے، جیسے تمام حواس معطل ہو گئے ہوں، ان پر بہت سے حوادث پڑ چکے تھے مگر وہ اتنے بدحواس کبھی نہیں ہوئے تھے، بات یہ تھی کہ بورڈ کے سیکرٹری کی جو جگہ ایک مہینے سے خالی تھی۔ اس پر حکومت نے سبودھ چندر کو مقرر کیا تھا۔ اور سبودھ چندر وہ شخص تھا جس کے نام سے ہی مداری لال کو نفرت تھی، وہ سبودھ چندر جو ان کا کلاس فیلو تھا، جسے زک دینے کے لئے انہوں نے بارہا کوشش کی تھی اور کبھی کامیاب نہیں ہوئے تھے، وہی سبودھ آج اُن کا افسر ہو کر آرہا تھا، اُدھر کئی برسوں سے سبودھ کی کوئی خبر نہ تھی، اتنا معلوم تھا کہ وہ فوج میں بھرتی ہو گیا تھا، مداری لال نے سمجھا تھا کہ وہیں مر گیا ہو گا، مگر آج وہ گویا جی اٹھا تھا۔ اور سیکرٹری ہو کر آرہا تھا۔ مداری لال کو اس کی ماتحتی میں کام کرنا پڑے گا، اس بے عزتی سے تو مر جانا ہی کہیں بہتر تھا، سبودھ کو اسکول اور کالج کی ساری باتیں ضرور ہی یاد ہوں گی، مداری لال نے کئی بار اُسے کالج سے نکلوا دینے کی تدبیریں کیں۔ غلط الزام عائد کئے۔ بدنام کیا، کیا سبودھ سب کچھ بھول گیا ہو گا؟ نہیں، ہرگز نہیں، وہ آتے ہی پرانی کسر نکالے گا۔ مداری بابو کو جان بچانے کی کوئی تدبیر نہ سوجھتی تھی ؂

مداری اور سبودھ کے ستاروں ہی میں اختلاف تھا، دونوں ایک ہی روز ایک ہی اسکول میں داخل ہوئے، اور پہلے ہی روز دل میں بُغض و حسد کی وہ چنگاری پڑ گئی جو آج بیس برس گذرنے پر بھی نہ بجھی تھی، سبودھ کا قصور یہی تھا کہ وہ ہر بات میں مداری لال سے بڑھا ہوا تھا، قد و قامت، رنگ و نقشہ، سلوک اور برتاؤ، علم و عقل، غرض تمام باتوں میں وہ فائق تھا، مداری لال نے اس کا یہ قصور کبھی معاف نہیں کیا، سبودھ بیس برس تک برابر اس کے دل کا کانٹا بنا رہا، جب سبودھ پاس ہو کر اپنے مکان چلا گیا اور مداری لال فیل ہو کر اس دفتر میں نوکر ہو گئے تو ان کا دل ٹھنڈا ہوا اور جب یہ معلوم ہوا کہ سبودھ چندر بصرے جا رہا ہے تو مداری لال کا چہرہ

شگفتہ ہوگیا، ان کے دل سے وہ پرانی پھانس نکل گئی، پروائے بدنصیبی کہ وہ پرانا ناسور دس گنا ٹیس اور جلن کے ساتھ کھل گیا، آج ان کی قسمت سبودھ کے ہاتھ میں تھی ۔

جب ذرا دل ٹھکانے ہوا تو مداری نے دفتر کے کلرکوں کو حکم سناتے ہوں کہا ـــ اب آپ لوگ ذرا ہاتھ پاؤں سنبھال کر رہیئے گا، سبودھ وہ آدمی نہیں ہیں جو بھولوں کو معاف کردیں گے ۔

ایک کلرک نے پوچھا " کیا بہت سخت ہیں ؟"

مداری لال نے مسکراکر کہا ـــ " وہ تو آپ لوگوں کو دو ہی چار دنوں میں معلوم ہو جائے گا، میں اپنے منہ سے کسی کی کیوں شکایت کروں، بس ہوشیار کردیا۔ ہاتھ پاؤں سنبھال کر رہیئے گا، آدمی قابل ہیں۔ مگر بڑے ہی غصہ ور اور سخت، غصہ تو اُن کی ناک پر رہتا ہے۔ خود ہزاروں ہضم کر جائیں اور ڈکار تک نہ لیں مگر کیا مجال جو کوئی ماتحت ایک کوڑی تو ہضم کرنے پائے۔ ایسے آدمی سے خدا ہی محفوظ رکھے۔ میں تو سوچ رہا ہوں کہ چھٹی لے کر گھر چلا جاؤں، دونوں وقت گھر پر حاضری دینی ہوگی، آپ لوگ آج سے سرکار کے نوکر نہیں سیکرٹری صاحب کے نوکر ہیں، کوئی ان کے لڑکے کو پڑھائے گا، کوئی بازار سے سودا سلف لائے گا، اور کوئی انہیں اخبار سنائے گا، اور چپراسی تو شاید دفتر میں نظر ہی نہ آئیں" ۔

اس طرح سارے دفتر کو سبودھ چندر کی جانب سے بھڑکا کر مداری لال نے اپنا کلیجہ ٹھنڈا کیا ۔

## (۲)

اس کے ایک ہفتہ بعد سبودھ چندر گاڑی سے اترے تو اسٹیشن پر دفتر کے سب کارکنوں کو حاضر پایا۔ سب اُن کا استقبال کرنے آئے تھے۔ مداری لال کو دیکھتے ہی سبودھ لپک کر ان کے گلے سے لپٹ گئے اور بولے۔ تم خوب ملے بھائی ! یہاں کیسے آئے ؟ ایک زمانے کے بعد ملاقات ہوئی ۔

مداری لال بولے " یہاں ضلع بورڈ کے دفتر میں ہیڈ کلرک ہوں، آپ تو خیریت سے ہیں ؟"

سبودھ ـــ اجی، میری نہ پوچھو، بصرہ، فرانس، مصر اور نہ جانے کہاں کہاں مارا مارا پھرا، تم دفتر میں ہو، یہ بہت اچھا ہوا، میری تو سمجھ ہی میں نہ آتا تھا کہ کیسے کام چلے گا، میں تو بالکل کورا ہوں، لیکن جہاں جاتا ہوں، میری خوش نصیبی بھی ساتھ جاتی ہے، بصرے میں سبھی افسر خوش تھے، فرانس میں بھی خوب مزے اڑائے، دو برس میں پچیس ہزار روپے پیدا کئے اور سب اُڑا دیئے، وہاں سے آکر کچھ دنوں کوآپریشن کے دفتر میں مٹرگشت کرتا رہا۔ یہاں آیا تو تم مل گئے ۔

(کلرکوں کو دیکھ کر) یہ لوگ کون ہیں ؟

مداری لال کے کلیجے پر برچھی سی چل رہی تھی، بدمعاش پچیس ہزار روپے بصرے سے کما لایا۔ یہاں قلم گھستے گھستے مرگئے۔ پانسو بھی جمع نہ کرسکے، "یہ بورڈ کے کارکن ہیں، اسلام کرنے آئے ہیں" ۔

سبودھ نے ان سب سے باری باری ہاتھ ملایا اور بولا۔ آپ لوگوں نے فضول یہ تکلیف اٹھائی، بہت ممنون ہوں،

مجھے امید ہے کہ آپ صاحبوں کو مجھ سے کوئی شکایت نہ ہوگی، مجھے اپنا افسر نہیں اپنا بھائی سمجھئے، آپ سب لوگ مل کر اس طرح دفتر کا کام کیجئے کہ بورڈ کی نیک نامی ہو، اور میں بھی سرخ رو ہوں، آپ کے ہیڈ کلرک صاحب تو میرے پرانے دوست اور لنگوٹیا یار ہیں۔

ایک کلرک نے کہا ـــ ہم سب حضور کے فرمانبردار ہیں حتی الامکان آپ کو ناخوش نہ کریں گے۔ لیکن انسان ہی ہیں۔ اگر کوئی غلطی ہو جائے تو حضور اسے معاف فرمائیں گے۔

سبودھ نے نرمی سے کہا ـــ یہی میرا اصول ہے، ہمیشہ یہی اصول رہا۔ جہاں رہا ماتحتوں سے دوستوں کا سا برتاؤ کیا ہم اور آپ دونوں کسی تیسرے کے غلام ہیں پھر اقتدار کیسا اور افسری کیسی۔ ہاں ہمیں نیک نیتی کے ساتھ اپنا فرض ادا کرنا چاہیے۔

جب سبودھ سے رخصت ہو کر کارکن لوگ چلے تو آپس میں باتیں ہونے لگیں۔

"آدمی تو اچھا معلوم ہوتا ہے"۔

"ہیڈ کلرک کے کہنے سے تو ایسا معلوم ہوتا تھا کہ سب کو کچا کھا جائے گا"۔

"پہلے سبھی ایسی ہی باتیں کرتے ہیں"۔

"یہ دکھانے کے دانت ہیں"۔

**(۴)**

سبودھ کو آئے ایک مہینہ گذر گیا۔ بورڈ کے کلرک، اردلی، چپراسی سبھی اس کے برتاؤ سے خوش ہیں۔ وہ اتنا خوش مزاج ہے۔ اتنا نیک ہے کہ جو اس سے ایک بار ملتا ہے وہ ہمیشہ کے لئے اس کا دوست ہو جاتا ہے سخت لفظ تو اس کی زبان پر آتا ہی نہیں۔ انکار کو بھی وہ ناگوار نہیں ہونے دیتا۔ لیکن بغض وحسد کی نگاہوں میں ہنر اور بھی ہولناک ہو جاتا ہے۔ سبودھ کے یہ تمام اوصاف مداری لال کی نظروں میں کھٹکتے رہتے ہیں۔ اس کے خلاف کوئی نہ کوئی خفیہ چالیں سوچتے ہی رہتے ہیں۔ پہلے کارکنوں کو بھڑکانا چاہا۔ کامیاب نہ ہوئے۔ بورڈ کے ممبروں کو بھڑکانا چاہا۔ منہ کی کھائی۔ ٹھیکہ داروں کے ابھارنے کا بیڑا اُٹھایا۔ شرمندہ ہونا پڑا۔ وہ چاہتے تھے۔ کہ بھس میں آگ لگا کر آپ دور سے تماشا دیکھیں۔ سبودھ سے یوں ہنس کر ملتے یوں چکنی چپڑی باتیں کرتے۔ گویا اس کے سچے دوست ہیں۔ مگر گھات میں لگے رہتے۔ سبودھ میں اور سب قابلیت تھی مگر آدمی پہچاننا نہ جانتے تھے۔ وہ مداری لال کو اب بھی اپنا دوست ہی سمجھتے تھے۔

ایک روز مداری لال سیکرٹری صاحب کے کمرے میں گئے۔ تو کرسی خالی دیکھی۔ وہ کسی کام سے باہر چلے گئے تھے۔ اُن کی میز پر پانچ ہزار کے نوٹ پلندے میں بندھے ہوئے رکھے تھے۔ بورڈ کے مدرسوں کے لئے لکڑی کا کچھ سامان بنوایا گیا تھا۔ اسی کے روپے تھے، ٹھیکہ دار وصولی کے لئے بلایا گیا تھا۔ آج ہی سیکرٹری صاحب نے خزانے سے روپے منگوائے تھے۔ مداری لال نے برآمدے میں جھانک کر دیکھا۔ سبودھ کا کہیں پتہ نہیں۔ ان کی نیت بدل گئی۔ حسد

میں لالچ کی آمیزش ہوگئی۔ کانپتے ہوئے ہاتھوں سے پلندے اُٹھائے۔ پتلون کی دونوں جیبوں میں بھر کر فوراً کمرے سے نکلے۔ اور چپراسی کو پکار کر بولے۔ بابو جی اندر ہیں ؟

چپراسی آج ٹھیکہ دار سے کچھ وصول کرنے کی خوشی میں پھولا ہوا تھا۔ سامنے والے تنبولی کی دکان سے آ کر بولا — جی نہیں۔ کچہری میں کسی سے باتیں کر رہے ہیں۔ ابھی ابھی تو گئے ہیں۔

مداری لال نے دفتر میں آ کر ایک کلرک سے کہا۔ یہ مثل لے جا کر سکریٹری صاحب کو دکھاؤ۔

کلرک مثل لے کر چلا گیا۔ اور ذرا دیر میں لوٹ کر بولا — سکریٹری صاحب کمرے میں نہ تھے۔ فائل میز پر رکھ آیا ہوں۔

مداری لال نے منہ سکوڑ کر کہا — کمرہ چھوڑ کر کہاں چلے جایا کرتے ہیں! کسی روز دھوکا کھائیں گے۔

کلرک نے کہا — ان کے کمرے میں دفتر والوں کے سوا جاتا ہی کون ہے ؟

مداری لال نے تند لہجے میں کہا — تو کیا دفتر والے سب معصوم ہیں۔ کوئی نہیں کہہ سکتا کہ کب کس کی نیت بدل جائے۔ میں نے چھوٹی چھوٹی رقموں پر اچھے اچھوں کی نیتیں بدلتے دیکھی ہیں۔ اس وقت ہم سبھی ایماندار ہیں۔ لیکن موقع پا کر شاید ہی کوئی چوکے۔ انسان کی یہی فطرت ہے۔ آپ جا کر ان کے کمرے کے دونوں دروازے بند کر دیجئے۔

کلرک نے ٹال کر کہا — چپراسی تو دروازے پر بیٹھا ہوا ہے۔

مداری لال نے جھنجھلا کر کہا۔ آپ سے جو میں کہتا ہوں وہ کیجئے۔ کہنے لگے چپراسی بیٹھا ہے۔ چپراسی کوئی رشی ہے منی ہے؟ چپراسی ہی کچھ اڑا دے تو آپ اس کا کیا کر لیں گے۔ ضمانت بھی ہے تو تین سو کی۔ یہاں ایک ایک کاغذ لاکھوں کا ہے۔

یہ کہہ کر مداری لال خود اُٹھے۔ اور دفتر کے دروازے دونوں طرف سے بند کر دیے۔ جب ذرا مزاج ٹھکانے ہوا۔ تو نوٹوں کے پلندے جیب سے نکال کر ایک الماری میں کاغذوں کے نیچے چھپا کر رکھ دیے۔ پھر آ کر اپنے کام میں مصروف ہو گئے۔

سبودھ چندر کوئی گھنٹے بھر میں لوٹے۔ اس وقت ان کے کمرے کا دروازہ بند تھا۔ دفتر میں آ کر مسکراتے ہوئے بولے۔ میرا کمرہ کس نے بند کر دیا ہے بھائی ؟ کیا میری بیدخلی ہو گئی ؟

مداری لال نے کھڑے ہو کر طنز کے انداز میں کہا۔ صاحب! گستاخی معاف ہو۔ آپ جب کبھی باہر جائیں۔ خواہ ایک ہی منٹ کے لئے کیوں نہ ہو تو دروازہ ضرور بند کر دیا کریں۔ آپ کی میز پر روپے پیسے اور سرکاری کاغذات بکھرے پڑے رہتے ہیں۔ نہ جانے کس وقت کس کی نیت بدل جائے۔ میں نے ابھی سُنا کہ آپ کہیں باہر گئے ہوئے ہیں۔ تو دروازے بند کرا دیئے۔

سبودھ دروازہ کھول کر اندر گئے۔ اور ایک سگار پینے لگے۔ میز پر نوٹ رکھے ہوئے ہیں، اس کی خبر ہی نہ تھی۔

ناگہاں ٹھیکہ دار نے آ کر سلام کیا۔ سبودھ کرسی سے اُٹھ بیٹھے۔ اور بولے — تم نے بہت دیر کر دی۔ تمہارا ہی

انتظار کر رہا تھا۔ دس ہی بجے روپے منگوا لیئے تھے۔ رسید کا ٹکٹ لائے ہو نا؟

ٹھیکہ دار — حضور۔ رسید لکھنا لایا ہوں۔

سبودھ — تو اپنے روپے لے جاؤ۔ تمہارے کام سے میں زیادہ خوش نہیں ہوں۔ لکڑی تم نے اچھی نہیں لگائی۔ اور کام میں صفائی بھی نہیں ہے۔ اگر ایسا کام پھر کرو گے تو ٹھیکہ داروں کے رجسٹر سے تمہارا نام خارج کر دیا جائے گا۔

یہ کہہ کر سبودھ نے میز پر نگاہ ڈالی۔ تو نوٹوں کے پلندے نہ تھے۔ سوچا شاید کسی فائل کے نیچے دب گئے ہوں۔ کرسی کے پاس کے سب کاغذ الٹ پلٹ کر ڈالے۔ مگر نوٹوں کا کہیں پتہ نہیں۔ ایں۔ نوٹ کہاں گئے! ابھی یہیں تو میں نے رکھ دیئے تھے۔ جا کہاں سکتے ہیں۔ پھر فائلوں کو اُلٹنے پلٹنے لگے۔ دل میں ذرا ذرا دھڑکن ہونے لگی۔ ساری میز کے کاغذ چھان ڈالے۔ پلندوں کا پتہ نہیں۔ اس وقت وہ کرسی پر بیٹھ کر اس گھنٹہ بھر کے اندر گزرے ہوئے واقعات پر غور کرنے لگے۔

چپراسی نے نوٹوں کے پلندے لا کر مجھے دیے۔ مجھے خوب یاد ہے۔ اور بھلا یہ بھی بھولنے کی بات ہے اور جلدی میں میں نے نوٹوں کو لے کر یہیں میز پر رکھ دیا۔ گنا تک نہیں۔ پھر وکیل صاحب آ گئے۔ پرانے ملاقاتی ہیں۔ ان سے باتیں کرتا ہوا ذرا اس درخت تک چلا گیا۔ انہوں نے پان منگوائے۔ بس اتنی ہی دیر ہوئی۔ جب گیا ہوں تو پلندے رکھے ہوئے تھے۔ خوب اچھی طرح یاد ہے۔ پھر یہ نوٹ کہاں غائب ہو گئے۔ میں نے کسی صندوق۔ دراز یا الماری میں نہیں رکھے۔ پھر گئے تو کہاں! شاید دفتر میں کسی نے احتیاط کے خیال سے رکھ لئے ہوں۔ یہی بات ہے۔ فضول اس قدر گھبرا گیا۔

فوراً دفتر میں آ کر مداری لال سے بولے — "آپ نے میری میز پر سے نوٹ تو اٹھا کر نہیں رکھ دیئے؟"

مداری لال نے متوحش ہو کر کہا — کیا آپ کی میز پر نوٹ رکھے ہوئے تھے؟ مجھے تو خبر نہیں۔ ابھی پنڈت سوہن لال ایک فائل لے کر گئے تھے۔ تو آپ کو کمرے میں نہ دیکھا۔ جب معلوم ہوا کہ آپ کسی سے باتیں کرنے چلے گئے ہیں تو دروازے بند کرا دیے۔ کیا کچھ نوٹ نہیں مل رہے ہیں؟

سبودھ آنکھیں پھیلا کر بولے — ارے صاحب! پورے پانچ ہزار کے ہیں۔ ابھی چک بھنایا ہے۔

مداری لال نے سر پیٹ کر کہا — پورے پانچ ہزار! یا بھگوان! آپ نے میز پر خوب دیکھ لیا؟

"اجی پندرہ منٹ سے تلاش کر رہا ہوں۔"

"چپراسی سے پوچھ لیا کہ کون کون آیا تھا؟"

"آیئے ذرا آپ لوگ بھی تلاش کیجئے۔ میرے تو ہوش اُڑے ہوئے ہیں۔"

سارا دفتر سیکرٹری صاحب کے کمرے کی تلاشی لینے لگا۔

میز۔ الماریاں۔ صندوق سب دیکھے گئے۔ رجسٹروں کے ورق الٹ الٹ کر دیکھے۔ مگر نوٹوں کا کہیں پتہ نہیں اب اس میں کوئی شبہ نہ تھا کہ کوئی اُڑا لے گیا۔ سبودھ نے ایک لمبی سانس لی اور کرسی پر بیٹھ گئے۔ چہرے کا رنگ

فق ہوگیا۔ ذرا سا منہ نکل آیا۔ اس وقت انہیں کوئی دیکھتا تو سمجھتا کہ مہینوں سے بیمار ہیں۔ مداری لال نے ہمدردی ظاہر کرتے ہوئے کہا ــــ غضب ہوگیا اور کیا! آج تک کبھی ایسا اندھیر نہ ہوا تھا۔ مجھے یہاں کام کرتے دس سال ہوگئے۔ کبھی دھیلے کی چیز بھی غائب نہ ہوئی۔ میں نے آپ کو پہلے ہی روز آگاہ کردینا چاہا تھا کہ روپے پیسے سے ہوشیار رہیئے گا مگر شدنی تھی۔ خیال نہ رہا۔ ضرور باہر سے کوئی آدمی آیا اور نوٹ اڑا کر غائب ہوگیا۔ چپراسی کا بھی قصور ہے کہ اس نے کسی کو کمرے میں جانے ہی کیوں دیا۔ وہ لاکھ قسمیں کھائے کہ باہر سے کوئی نہیں آیا لیکن میں اسے مان نہیں سکتا۔ یہاں سے تو صرف پنڈت سوہن لال ایک فائل لے کر گئے تھے۔ مگر دروازے ہی سے جھانک کر چلے آئے۔ سوہن لال نے صفائی دی ــــ میں نے تو اندر قدم بھی نہیں رکھا صاحب! اپنے جوان بیٹے کی قسم کھاتا ہوں جو اندر قدم بھی رکھا ہو۔

مداری لال نے پیشانی پر شکن دے کر کہا ــــ آپ فضول قسمیں کیوں کھاتے ہیں۔ کوئی آپ سے کچھ کہتا ہے۔ (سبودھ کے کان میں) بینک میں کچھ روپے ہوں تو نکال کر ٹھیکہ دار کو دے دیئے جائیں ورنہ بڑی بدنامی ہوگی۔ نقصان تو ہوگیا۔ اب اس کے ساتھ بے عزتی کیوں ہو۔

سبودھ نے پُر درد آواز میں کہا ــــ بینک میں مشکل سے دو چار سو روپے ہوں گے بھائی جان! روپے ہوتے تو کیا غم تھا۔ سمجھ لیتا جیسے پچیس ہزار اڑ گئے ویسے تیس ہزار اڑ گئے۔ یہاں تو کفن کو بھی کوڑی نہیں۔

اسی رات کو سبودھ نے خودکشی کر لی۔ اتنے روپے کا انتظام اُن کے لئے مشکل تھا۔ موت کے پردے کے سوا اپنی تکلیف اور اپنی مجبوری کے چھپانے کے لئے کوئی آڑ نہ تھی۔

(۴)

دوسرے روز علی الصباح چپراسی نے مداری لال کے گھر پہنچ کر آواز دی۔ مداری لال کو رات بھر نیند نہ آئی تھی گھبرا کر باہر آئے۔ چپراسی انہیں دیکھتے ہی بولا ــــ حضور! بڑا غضب ہوگیا۔ سیکرٹری صاحب نے رات کو اپنے گلے پر چھری پھیر لی۔

مداری لال کی آنکھیں اوپر چڑھ گئیں۔ منہ پھیل گیا اور تمام جسم لرز اٹھا۔ گویا ان کا ہاتھ بجلی کے تار پر پڑ گیا ہو

"چھری پھیر لی"؟

"جی ہاں! آج سویرے معلوم ہوا۔ پولیس والے جمع ہیں۔ آپ کو بلایا ہے"۔

"لاش ابھی پڑی ہوئی ہے"؟

"جی ہاں۔ ابھی ڈاکٹری ہونے والی ہے"۔

"بہت سے لوگ جمع ہیں"؟

"سب بڑے بڑے افسر جمع ہیں۔ حضور لاش کی طرف دیکھا نہیں جاتا۔ کیسا بھلا آدمی تھا۔ سب لوگ رو

رہے ہیں۔ چھوٹے چھوٹے دو بچے ہیں۔ ایک سیانی لڑکی ہے۔ شادی کے لائق۔ بہو جی کو لوگ کتنا روک رہے ہیں۔ مگر بار بار دوڑ کر لاش کے پاس آجاتی ہیں۔ کوئی ایسا نہیں ہے جو رومال سے آنکھیں نہ پونچھ رہا ہو۔ ابھی اتنے ہی روز آئے ہوئے پر سب سے کتنی راہ ورسم ہوگئی تھی۔ روپے کی تو کبھی پروا ہی نہ تھی۔ دل دریا تھا۔

مداری لال کا سر چکرانے لگا۔ دروازے کی چوکھٹ پکڑ کر اپنے کو سنبھال نہ لیتے تو شاید گر پڑتے۔ پوچھا۔ بہو جی بہت رو رہی تھیں؟

"کچھ نہ پوچھئے حضور۔ اور خت کی پتیاں جھڑی جاتی ہیں۔ آنکھیں پھول کر گولر ہوگئی ہیں۔"

"کتنے لڑکے بتائے تم نے ؟"

"حضور دو لڑکے ہیں اور دو لڑکیاں"

"ہاں۔ ہاں لڑکوں کو تو دیکھ چکا ہوں۔ لڑکی سیانی ہوگی۔"

"جی ہاں۔ بیاہنے کے لائق ہے۔ روتے روتے بیچاری کی آنکھیں ورم کر آئی ہیں۔"

"نوٹوں کے بارے میں بھی بات چیت ہو رہی ہوگی۔"

"جی ہاں۔ سب لوگ یہی کہتے ہیں کہ دفتر کے کسی آدمی کا کام ہے۔ داروغہ جی تو سوہن لال کو گرفتار کرنا چاہتے تھے۔ مگر شاید آپ سے مشورہ کر کے کریں گے۔ سیکریٹری صاحب تو لکھ گئے ہیں کہ میرا کسی پر شک نہیں ہے نہیں تو اب تک تہلکہ مچ جاتا۔ سارا دفتر پھنس جاتا۔"

"کیا سیکریٹری صاحب کوئی خط لکھ کر چھوڑ گئے ہیں ؟"

"ہاں معلوم ہوتا ہے کہ چھری چلاتے وقت یاد آیا کہ صبح دفتر کے سب لوگ پکڑ لئے جائیں گے۔ اس لئے کلکٹر صاحب کے نام خط لکھ دیا۔"

"خط میں میرے بارے میں کچھ لکھا ہے ؟ تمہیں کیا معلوم ہوگا !"

"حضور۔ میں کیا جانوں۔ مگر اتنا سب کہتے تھے کہ آپ کی بڑی تعریف لکھی ہے۔"

"مداری لال کی سانس اور تیز ہوگئی آنسوؤں کی دو بڑی بڑی بوندیں ٹپک پڑیں آنکھیں پونچھتے ہوئے بولے۔ وہ اور میں ایک ساتھ پڑھے ہوئے تھے نندو! آٹھ دس سال تک ساتھ رہا۔ ساتھ اٹھتے بیٹھتے۔ ساتھ کھاتے۔ ساتھ کھیلتے۔ بس اسی طرح رہتے جس طرح دو حقیقی بھائی رہتے ہوں۔ خط میں میری کیا تعریف لکھی ہے ؟ مگر تمہیں کیا معلوم ہوگا !

"آپ تو چل ہی رہے ہیں۔ دیکھ لیجئے گا۔"

"کفن کا انتظام ہو گیا ہے ؟"

"نہیں حضور! کہا نہیں کہ ابھی لاش کی ڈاکٹری ہوگی۔" مگر اب جلدی چلئے۔ ایسا نہ ہو دوسرا آدمی بلانے آتا ہو۔"

"ہمارے دفتر کے سب لوگ آگئے ہوں گے۔"

"جی ہاں۔ اس محلے والے تو سبھی تھے۔"

پولیس والوں نے میرے بارے میں تو ان سے کچھ پوچھ گچھ نہیں کی۔

"جی نہیں کسی سے بھی نہیں کی"۔

مداری لال جب سبودھ چندر کے گھر پہنچے تو انہیں ایسا معلوم ہوا کہ سب لوگ ان کی طرف شک کی نگاہوں سے دیکھ رہے ہیں۔ پولیس انسپکٹر نے انہیں فوراً بلا کر کہا۔ آپ بھی اپنا بیان لکھا دیں۔ اور سب کے بیان تو لکھ چکا ہوں۔

مداری لال نے ایسے اطمینان سے اپنا بیان لکھوایا کہ پولیس افسر بھی دنگ رہ گئے۔ انہیں مداری لال پر کچھ کچھ شبہ ہوتا تھا مگر اس بیان نے اُن کا وہم بھی دور کر دیا۔ اسی وقت سبودھ کے دونوں لڑکے روتے ہوتے مداری لال کے پاس آئے اور کہا چلئے آپ کو اماں بلاتی ہیں۔ دونوں مداری لال سے مانوس تھے۔ مداری لال یہاں تو روز ہی آتے تھے مگر گھر میں کبھی نہیں گئے تھے۔ سبودھ کی بیوی اُن سے پردہ کرتی تھی۔ یہ بلاوا سُن کر ان کا دل دھڑک اُٹھا۔ کہیں اُس کا مجھ پر شبہ نہ ہو۔ کہیں سبودھ نے میری نسبت کوئی شک نہ ظاہر کیا ہو۔ کچھ جھجکتے کچھ ڈرتے اندر گئے۔ بیوہ کی دردناک گریہ وزاری سُن کر کلیجہ کانپ اٹھا۔ انہیں دیکھتے ہی اس مظلومہ کے آنسوؤں کا کوئی دوسرا چشمہ جاری ہو گیا اور لڑکی تو دوڑ کر ان کے پیروں سے لپٹ گئی۔ دونوں لڑکوں نے بھی گھیر لیا۔ مداری لال کو ان سب کی آنکھوں میں ایسا عمیق رنج و غم بھرا ہوا معلوم ہوا کہ وہ اُن کی طرف دیکھ نہ سکے۔ اُن کا ضمیر انہیں ملامت کرنے لگا۔ جن بیچاروں کو ان پر اتنا اعتماد۔ اتنا بھروسا۔ اتنا تعلق۔ اُن کے گلے پر انہوں نے چھُری پھیری۔ انہیں کے ہاتھوں یہ بھرا پورا خاندان خاک میں مل گیا ان بیکسوں کا اب کیا حال ہو گا۔ لڑکی کی شادی کرنی ہے کون کرے گا۔ لڑکوں کی پرورش و پرداخت کا بار کون اٹھائے گا۔ مداری لال کو اتنی ندامت ہوئی کہ اُن کے منہ سے تسلی کا ایک لفظ بھی نہ نکل سکا۔ انہیں ایسا معلوم ہوا کہ میرے منہ میں کالکھ لگی ہوئی ہے۔ میرا قد پست ہو گیا ہے۔ انہوں نے جس وقت نوٹ اڑائے تھے انہیں وہم بھی نہ تھا کہ اس کا نتیجہ ہو گا۔ وہ صرف سبودھ کو پریشان کرنا چاہتے تھے۔ ان کا ارادہ خانہ ویرانی کا نہ تھا۔ غمزدہ بیوہ نے سسکتے ہوئے کہا ـــ بھائی جی! وہ ہم لوگوں کو منجدھار میں چھوڑ گئے۔ اگر مجھے معلوم ہوتا کہ وہ دل میں یہ بات ٹھان چکے ہیں۔ تو اپنے پاس جو کچھ تھا وہ سب ان کے قدموں پر ڈال دیتی۔ مجھے تو وہ یہی کہتے رہے کہ کوئی نہ کوئی انتظام ہو جائے گا۔ آپ ہی کے ذریعہ وہ کوئی مہاجن ٹھیک کرنا چاہتے تھے۔ آپ پر ان کو اتنا بھروسا تھا۔ کہ بیان نہیں کر سکتی۔

مداری لال کو ایسا معلوم ہوا جیسے کوئی اُن کے گلے پر نشتر چلا رہا ہے۔ انہیں اپنے گلے میں کوئی چیز پھنسی ہوئی معلوم ہوتی تھی۔

رامیشوری نے پھر کہا ـــ رات کو سوتے وقت خوب ہنستے رہے۔ روز کی طرح دودھ پیا۔ بچوں کو پیار کیا۔ تھوڑی دیر ہارمونیم بجایا۔ پھر کلی کر کے لیٹے۔ کوئی ایسی بات نہ تھی جو ذرہ بھر بھی شبہ ہوتا۔ مجھے فکرمند دیکھ کر بولے۔ تم فضول گھبراتی ہو۔ بابو مداری لال سے میری پرانی دوستی ہے۔ آخر وہ کس دن کام آئے گی۔ میرے ساتھ کے کھیلے ہوئے ہیں۔ اس شہر میں اُن کے سب سے مراسم ہیں۔ روپوں کا بندوبست آسانی سے ہو جائے گا۔ پھر نہ جانے کب دل میں یہ بات پیدا ہوئی۔ میں نصیبوں جلی ایسی سوئی کہ رات بھر سُنکی تک نہیں۔ کیا جانوں کہ وہ جان پر کھیل جائیں گے۔

مداری لال کو تمام دنیا آنکھوں میں تیرتی ہوئی معلوم ہوئی۔ انھوں نے بہت ضبط کیا مگر آنسوؤں کی رو کو نہ روک سکے۔ رامیشوری نے آنکھیں پونچھ کر پھر کہا ـــ بھیا جی۔ جو کچھ ہونا تھا وہ تو ہو چکا۔ لیکن آپ اس ظالم کا پتا ضرور لگائیے جس نے ہمارا سب کچھ تباہ کر دیا ہے۔ یہ دفتر ہی کے کسی آدمی کا کام ہے۔ وہ دیوتا تھے۔ مجھے یہی کہتے رہے کہ میرا کسی پر شبہ نہیں ہے۔ مگر ہے یہ کسی دفتر والے ہی کا کام۔ آپ سے صرف اتنی التجا کرتی ہوں کہ اس ظالم کو بچ کر جانے نہ دیجئے گا۔ پولیس والے شاید اُسے کچھ رشوت لے کر چھوڑ دیں۔ آپ کو دیکھ کر ان کا یہ حوصلہ نہ ہوگا۔ اب ہمارے سر پر آپ کے سوا کون ہے۔ کس سے اپنا دکھ کہیں۔ لاش کی یہ حالت ہونی بھی لکھی تھی۔

مداری لال کے دل میں ایک بار ایسا جوش پیدا ہوا کہ سب کچھ ظاہر کر دیں۔ صاف کہدیں کہ میں ہی وہ ظالم وہ بے ایمان وہ مجرم ہوں۔ بیوہ کے پیروں پر گر پڑیں اور کہیں کہ وہی چھری اس ظالم کے گلے پر پھیر دو۔ مگر زبان نہ کھلی۔ اس حالت میں بیٹھے بیٹھے ان کے سر میں ایسا چکر آیا کہ وہ زمین پر گر پڑے۔

## (۵)

سہ پہر کو لاش کی جانچ ختم ہوئی۔ ارتھی گھاٹ کی طرف چلی۔ سارا دفتر، تمام حکام اور ہزاروں آدمی ساتھ تھے۔ جلانے کی رسم لڑکوں کو کرنا چاہیئے تھی مگر وہ نابالغ تھے۔ اس لئے بیوہ چلنے کو تیار ہو رہی تھی کہ مداری لال نے جا کر کہا ـــ بھوجی۔ یہ رسم مجھے ادا کرنے دو۔ تم اس میں پھنس جاؤگی تو بچوں کو کون سنبھالے گا۔ سبودھ میرے بھائی تھے۔ زندگی میں اُن کے ساتھ کچھ سلوک نہ کر سکا، اب زندگی کے بعد مجھے دوستی کا حق ادا کر لینے دو۔ آخر میرا بھی تو ان پر کچھ حق تھا۔ رامیشوری نے رو کر کہا ـــ آپ کو بھگوان نے بڑا فراخ دل بنایا ہے بھیّا جی! نہیں تو مرنے پر کون کسی کو پوچھتا ہے۔ دفتر کے اور لوگ جو آدھی آدھی رات تک ہاتھ باندھے کھڑے رہتے تھے جھوٹوں بات پوچھنے نہ آئے کہ ذرا ڈھارس ہوتی۔

مداری لال نے جلانے کی رسم ادا کی۔ تیرہ روز تک اس کو پورا کیا۔ تیرھویں روز پنڈدان ہوا۔ برہمن کھلائے گئے۔ محتاجوں کو غلّہ دیا گیا۔ دوستوں کی دعوت ہوئی۔ اور یہ سب کچھ مداری لال نے اپنے خرچ سے کیا۔ رامیشوری نے بہت کہا کہ آپ نے جتنا کیا اتنا ہی بہت ہے۔ اب میں آپ کو اور زیر بار نہیں کرنا چاہتی۔ دوستی کا حق اس سے زیادہ کوئی اور کیا ادا کرے گا۔ مگر مداری لال نے ایک نہ سُنی۔ سارے شہر میں ان کے حسنِ سلوک کی دھوم مچ گئی کہ دوست ہو تو ایسا ہو۔

سولھویں روز بیوہ نے مداری لال سے کہا ـــ آپ نے ہمارے ساتھ جو نیکی اور احسان کئے ہیں اُن سے ہم مرتے دم تک سبکدوش نہیں ہو سکتے۔ آپ نے ہماری پُشت پر ہاتھ نہ رکھا ہوتا تو نہ جانے ہماری کیا حالت ہوتی۔ کہیں روکھ کی بھی چھاؤں تو نہ تھی۔ اب ہمیں گھر جانے دیجئے۔ وہاں دیہات میں خرچ بھی کم ہوگا اور کھیتی باڑی کا سلسلہ بھی کر لوں گی۔ کسی نہ کسی طرح مصیبت کے دن گذر ہی جائیں گے۔ اسی طرح ہم پر نگاہ رکھئے گا۔

مداری لال نے پُوچھا— گھر پر کتنی جائداد ہے ؟

رامیشوری — جائداد کیا ہے۔ ایک کچا مکان ہے اور دس بارہ بیگھے کی کاشتکاری ہے۔ پکّا مکان بنوانا شروع کیا تھا۔ مگر روپے پورے نہ پڑے۔ ابھی ادھورا پڑا ہوا ہے۔ دس بارہ ہزار خرچ ہو گئے۔ اور ابھی چھت پٹنے کی نوبت نہیں آئی۔

مداری — کچھ روپے بینک میں جمع ہیں یا بس کھیتی کا سہارا ہے ؟

بیوہ — جمع تو ایک پائی بھی نہیں ہے بھیّا جی۔ ان کے ہاتھ میں روپے رہنے نہیں پاتے تھے بس اسی کھیت کا سہارا ہے

مداری — تو ان کھیتوں میں اتنی پیداوار ہو جائے گی کہ لگان بھی ادا ہو جائے اور تم لوگوں کی گذر بسر بھی ہو۔

رامیشوری — اور کر ہی کیا سکتے ہیں بھیّا جی! کسی نہ کسی طرح زندگی تو کاٹنی ہی ہے۔ بچے نہ ہوتے تو میں زہر کھا لیتی

مداری — اور ابھی بیٹی کی شادی بھی کرنی ہے۔

بیوہ — اس کی شادی کی اب کوئی فکر نہیں۔ کسانوں میں ایسے بہت مل جائیں گے جو کچھ لئے دیے بغیر شادی کر لیں گے۔

مداری لال نے ایک لحہ تک سوچ کر کہا۔ اگر میں کچھ مشورہ دوں تو اُسے مانیں گی آپ ؟

رامیشوری — بھیّا جی۔ آپ کی رائے نہ مانوں گی تو کس کی مانوں گی اور دوسرا ہے ہی کون ؟

مداری — تو آپ اپنے گھر جانے کی بجائے میرے گھر چلیے۔ جیسے میرے بال بچے رہیں گے ویسے آپ کے بھی رہیں گے۔ آپ کو کوئی تکلیف نہ ہوگی۔ ایشور نے چاہا تو بیٹی کی شادی بھی کسی اچھے خاندان میں ہو جائے گی۔

بیوہ کی آنکھیں ڈبڈبا آئیں۔ بولی — مگر بھیا جی سوچئے تو ...... مداری لال نے بات کاٹ کر کہا —— میں کچھ نہ سوچوں گا۔ اور نہ کوئی عذر سنوں گا۔ کیا دو بھائیوں کے خاندان ایک ساتھ نہیں رہتے؟ سبودھ کو میں اپنا بھائی سمجھتا تھا اور ہمیشہ سمجھوں گا۔

بیوہ کا کوئی عذر نہ سنا گیا۔ اسی روز مداری لال سب کو اپنے ساتھ لے گئے۔ اور آج دس برس سے اُن کی پرورش کر رہے ہیں۔ دونوں بچے کالج میں پڑھتے ہیں۔ اور لڑکی کی ایک اعلیٰ خاندان میں شادی ہو گئی ہے۔ مداری لال اور ان کی بیوی تن من سے رامیشوری کی خدمت کرتے ہیں اور اس کے اشاروں پر چلتے ہیں۔ مداری لال خدمت سے اپنے گناہ کا کفارہ ادا کر رہے ہیں۔

(ہندی سے ترجمہ)

ابو محمد امام الدین

# محفلِ ادب

## حسن و عشق

جی چاہتا ہے ہر دم ۔۔۔ دیکھا کروں تجھی کو
بیٹھے بٹھائے آخر ۔۔۔ کیا ہو گیا ہے جی کو
حسرت نصیب دل کو ۔۔۔ رہتی ہے چاہ تیری
کیوں منتظر نگاہیں ۔۔۔ تکتی ہیں راہ تیری
روشن ہیں تیرے باعث ۔۔۔ راتوں کو خواب میرے
تو بھی کبھی کرم کر ۔۔۔ اے آفتاب میرے
تو وہ کہ شمع رخ سے ۔۔۔ سورج کو ماند کر دے
دیکھے جو مسکرا کر ۔۔۔ ذرّے کو چاند کر دے
پتھر کے سخت دل سے ۔۔۔ ہو جوئے نور پیدا
نورِ نگاہ سے ہو ۔۔۔ موجِ سرور پیدا
چہرے کی اک جھلک سے ۔۔۔ مدہوش کرنے والے
مخمور انکھڑیوں سے ۔۔۔ مے نوش کرنے والے
تو آ تری نظر سے ۔۔۔ تعلیم بے خودی لوں
یہ میکدہ سلامت ۔۔۔ اک جام میں بھی پی لوں

(ادبی دنیا)

---

## ٹیگور کا فلسفہ

آٹھ سال کی عمر میں ایک لڑکا جو طوعاً و کرہاً مدرسہ میں داخل ہوا اُس نے اسے "قید خانہ" اور "خوفناک اسپتال" قرار دیا اور اس کے بعد اسے بلا تکلف خیرباد کہہ دیا جب یہ لڑکا اکتالیس برس کا آدمی ہو گیا تو اس نے خود ایک مدرسہ جاری کیا اور اکہتر برس کی عمر میں اسے یہ دیکھ کر اطمینان ہے کہ یہ مدرسہ اپنی وسیع دلچسپیوں اور تعلیم و تربیت کے بے مثل سادہ اور

فطری اصولوں کی وجہ سے کل مہذب دنیا میں مشہور ومعروف ہے۔ یہ انسان رابندر ناتھ ٹیگور ہے اور اس کا مدرسہ شانتی نکیتن کی بین الاقوامی یونیورسٹی ہے۔

ٹیگور کو انگریزی زبان کے عجیب وغریب الفاظ سے قطعی دلچسپی نہیں ہے۔ بارہ برس کی عمر میں وہ ایک روز انگریزی کے استاد سے سبق پڑھ رہا تھا۔ یہ استاد اپنے شاگرد کو انگریزی شاعری کی خوبی کا قائل کرنے کی انتہائی کوشش میں نہایت جوش وخروش کے ساتھ انگریزی کے مستند شعرا کا کلام سنا رہا تھا۔ ٹیگور کو زور سے ہنسی آئی اور دیر تک ہنستا رہا۔

لیکن یہ بات اس استاد کے حاشیۂ خیال میں بھی نہ آئی تھی کہ چالیس سال بعد ۱۹۱۳ء میں اس کا شاگرد اپنی کتاب گیتانجلی میں انگریزی نثر کا ایسا طرز ایجاد کرے گا جو اپنی سادگی اور موسیقی اور نزاکت کی وجہ سے شہرۂ آفاق ہوگا۔ ۱۹۱۳ء میں ٹیگور اپنی کتاب گیتانجلی کو جس میں بنگالی نظموں کا انگریزی ترجمہ تھا طفل مکتب کی مشقوں سے تعبیر کرتا تھا، لہذا جب یہ نظمیں لندن کی ایک ادبی مجلس میں پڑھی گئیں تو وہ دنگ رہ گیا۔ اس تمام شاعرانہ تخیل کے باوجود ٹیگور کے دل میں یہ خیال بھی نہ گزرا تھا کہ ایک سال کے اندر اندر یہی کتاب اسے ادب کا نوبل پرائز دلوائے گی اور سارے عالم کی توجہ ادب ہند اور اس کی جدید تہذیبی نشاۃ الثانیہ کی جانب مرکوز کردے گی۔ ٹیگور کی کتابیں، جو پچپن سے زیادہ جلدوں پر مشتمل ہیں اور جن میں سے متعدد جلدوں کا ترجمہ ہونا باقی ہے، آج ہر جگہ پڑھی جاتی ہیں اور حال ہی میں اس کی سترویں سالگرہ کے موقع پر دنیا کے تمام ملکوں سے آئن سٹائن، مہاتما گاندھی کیزرلنگ، رومین رولینڈ، ڈورانٹ جیسے ادیبوں، سائنسدانوں، مذہبی پیشواؤں اور بین الاقوامیوں نے اس کی خدمت میں تسلیم وتعریف کی نذریں بھیجیں۔ یہ نذریں ایک ضخیم جلد میں خوبصورت تصویروں اور ہندی مصوری کے نمونوں کے ساتھ ہندوستان میں "ٹیگور کی زریں کتاب" کے نام سے شائع ہوئی ہیں۔

ٹیگور کی کتابیں اور خاص کر وہ جو اخیر بیس سال میں لکھی گئی ہیں محض ادبی محاسن کی وجہ سے نہیں بلکہ اپنے مخصوص فلسفے کے اعتبار سے بے نظیر ہیں۔ یہ فلسفہ ایک مجتہدانہ شان رکھتا ہے۔ ٹیگور کے فلسفہ نے اس کی زندگی کے ساتھ ایک بڑھتے ہوئے پودے کی طرح نشوونما پائی ہے اور انسانی تخیل کے زرق برق ہرے بھرے اور نازک شگوفوں کو پیدا کیا ہے۔ اس کی زمین ٹیگور کی باطنی انتہائی حساس اور حسن کارانہ فطرت تھی۔ اس کا بیج ہندوستان کے فلسفیانہ نغموں یعنی پانچ ہزار سالہ قدیمی اپنشدوں سے لیا گیا تھا۔ اس کی آبیاری سولھویں صدی کے بنگالی الہامی شاعروں کے مذہبی عشق کے نغموں کے سرچشمے سے ہوئی تھی۔ اس کے فلسفے نے ایک وقت سکوت وبیخبری کے ساتھ اپنے والد کے دور افتادہ صحرائی مقامات کی فضا میں (جہاں ٹیگور رہا کرتا تھا)، کوہ ہمالیہ کی مستانہ رنگ اور لہراتی ہوئی، جھومتی ہوئی شاندار بلندیوں میں (جس کا اس نے معائنہ کیا تھا) اور درخشاں غروب آفتاب اور عمیق نیلگوں آسمان کی فضا میں (جسے وہ بنگال میں بہنے والی پدما ندی میں آہستہ آہستہ چلنے والی کشتی میں لیٹا ہوا دیکھا کرتا تھا) پرورش وتربیت ہوئی تھی۔ وہ ہندوستان کی فطرت سے بے جان نباتاتی اور حیاتیاتی افراط کے مجموعے کی حیثیت سے نہیں بلکہ ایک قابل الفت اور الفت کرنے والے شخص کی حیثیت سے محبت رکھتا تھا۔ قبل اس

کے کہ اس نے فطرت کے ساتھ ایک فلسفی کی متفکرانہ حقیقت کے ساتھ محبت کرنا سیکھا اسے ایک شاعر کی پرجوش حقیقت کے ساتھ اس کا پریم تھا۔

تیس برس تک اپنے جذبیلے اور جوشیلے ایام میں اس کا موضوع انسانی محبت اور زندگی اور فطرت کی روحانی اشکال تھیں۔ لیکن ایک صبح کہ جب وہ طلوع آفتاب کا نظارہ کر رہا تھا، روحانی بیداری کے طور پر ایک باطنی روشنی اس پر نمودار ہوئی جس نے اسے اپنے مقصدِ عظیم سے باخبر کر دیا۔ ساری کائنات کے کمال، حسن اور اتحاد کی تفصیل اور احساس کو اپنے اس تجربے کو وہ پُرزور طریقے سے اپنی نظم "آبشار نے اپنے خواب سے بیدار کر دیا گیا" میں قلمبند کرتا ہے میں ——— آزاد شدہ میں ——— اپنے چاروں طرف نزاکت کی بوچھاڑ کر دوں گا، پریشان زلفوں اور اپنے ہاتھ میں ایک پھول لے کر اور ایک ایسی ضیا کے کے ساتھ جو سورج کو بھی ماند کر دے گی، میں قوس قزح کے بازوؤں پر سوار ہو کر جاؤں گا اور کوہ بکوہ اور سیارہ بہ سیارہ سیاحت کروں گا، یا میں دریاؤں کی شکل اختیار کر لوں گا، اور اپنا پیغام، اپنا راگ سنانے کے لئے ملکوں ملکوں بہنا اختیار کروں گا، کوئی ناقابل اظہار واقعہ پیش آیا ہے۔ میری ساری ہستی بیداری سے درد پیدا کر رہی ہے اور میں فاصلے پر بحرِ عظیم کی صدا سن رہا ہوں۔ ہاں وہ پکار رہا ہے! وہ پکار رہا ہے! بحرِ عظیم پکار رہا ہے۔ ........" بحرِ عظیم سے سارے انسان مراد ہو سکتے ہیں یا خدا۔

ٹیگور اپنی خود نوشت سوانح حیات میں رقمطراز ہے کہ وہ واقعہ اس کی زندگی میں نہایت انقلاب انگیز ثابت ہوا۔ اس کے بعد اس کی تصنیفات میں محاکمانہ فلسفیانہ اور مذہبی رنگ غالب ہو گیا۔ یہ واقعہ اس کے بعد کی عملی بین الاقوامیت کا دھندلا سا آغاز بھی تھا۔ اس کی شاعری نے خدائے برتر کی خدمت شروع کی جسے وہ ابدی انسان سے تعبیر کرتا ہے کہ ایک فرد اس میں وصل ہو کر اپنی تکمیل کو پہنچ سکتا ہے۔

یہ ممکن ہے کہ ٹیگور مسیح، بدھ یا افلاطون نہیں ہے ——— نہ وہ اس کا مدعی ہے۔ مقابلہ اور موازنہ نفرت خیز اور بے سود ہوتا ہے۔ وہ خود کو ایک شاعر، ایک مغنی کہتا ہے ——— حسن، عشق، خدا اور انسان ——— کے گیت گانے والا مغنی، ان راگوں کا گانے والا جو انسان کی عمیق ترین گہرائیوں سے پیدا ہوتے ہیں۔ وہ گیت جس کا نغمہ انسان کو متحد کرتا ہے، منتشر نہیں کرتا۔ اس کی نثر منثور شاعری ہے۔

اس کا فلسفیانہ پیغام اس کی کتاب "سادھنا" میں خصوصیت کے ساتھ درج ہے اور بہت سی کتابوں میں وضاحت اور تسلسل کیساتھ پیش کیا گیا ہے اور اس کا اختتام اس کی تازہ ترین کتاب "انسان کا مذہب" جو آکسفورڈ کے لکچروں پر مشتمل ہے، میں ہے۔ دوسری کتابوں کی طرح اس کتاب میں بھی ٹیگور ذات (Personality) کے شگفتہ حسن کا اظہار کرتا ہے۔ اس کا فلسفہ وحدتِ ذاتی (Personalistic Monism) ہے۔ انسان ایک ذات ہے اور یہ کائنات بھی ایک ذات ہے۔ ہر اچھی حسین اور سچی چیز اس شخص کی تعلق کی وجہ سے اچھی حسین اور سچی ہے جو اسے مشاہدہ کرتا

---

A Waterfall awakened from its Dream.

ہے۔ مگر ہماری ذات کی حقیقت اپنے سطحی اظہار میں نہیں ملتی بلکہ ذات ایزدی کے عمق میں ملتی ہے اور وہ ذات ایزدی طبعی اتحاد کا ایک مربوط اصول ہے۔ اس کی فطرت مسرت ہے اور مسرت کا سرچشمہ آزادی ہے۔ اس کائنات کی ہر چیز مسرت میں پیدا ہوتی ہے۔ مسرت میں رہتی ہے اور مسرت میں مدغم ہو جاتی ہے حالانکہ ہمیں اس کی خبر نہیں ہوتی جب ہم باطنی مسرت کے ذریعہ سے آزادی حاصل کرتے ہیں تو ہم خدا کے نزدیک پہنچتے ہیں اور باطنی آزادی ہمیں اس وقت حاصل ہوتی ہے جبکہ ہم کائنات سے اپنی عمیق حسیات سے محبت کرتے ہیں۔ یہ آزادی اپنی ادنیٰ ذات کو سب کچھ سمجھ کر اس سے محبت کرنے سے حاصل نہیں ہوتی۔ اخوت انسانی فقط انسان کے روحانی اتحاد کے احساس کے ذریعہ سے ممکن ہے اور یہ اتحاد خدا ہے یا ابدی انسان۔ اور یہ احساس جمالیاتی تخیل اور خاموش فکر کے وسیلے سے حاصل ہوتا ہے یا ہماری اندرونی ذات یا دھرم کے احکام کے مطابق عملی کام کرنے سے بہم پہنچتا ہے۔

——— مشرق اور مغرب کے تعلقات پر اس نے لندن میں ایک ضیافت کے موقع پر جس میں انگلستان کے بڑے بڑے اہل دماغ موجود تھے، روشنی ڈالی تھی۔ اس نے کہا تھا "مشرق مشرق ہے مغرب مغرب ہے خدا نہ کرے کہ اس کے خلاف ہو ——— مگر دونوں دوستی، صلح اور مفاہمت کے ساتھ ضرور ملیں گے اور ان کا ملنا ان کے فرق کی وجہ سے زیادہ بار آور ثابت ہو گا اور انسانیت کی عام قربان گاہ پر دونوں کے مقدس اندوختے کو عمل میں لانے کا باعث ہو گا۔

ٹیگور بے معنی رہبانیت اور ترک دنیا میں اعتماد نہیں رکھتا۔ وہ محدود میں لامحدود کے اظہار و مسرت کے احساس کا تمنائی ہے۔ وہ کہتا ہے:۔

"ترک دنیا میں میری نجات مضمر نہیں۔ میں حسرت کے ہزار قید و بند میں آزادی سے ہم کنار ہوتا ہوں تو میرے لئے ہمیشہ رنگین و معطر شراب کے جام انڈیلتا ہے اور اس مٹی کے برتن کو لبریز کر دیتا ہے"

میری دنیا تیرے شعلے سے سینکڑوں طرح کے چراغ روشن کرے گی اور اسے تیرے مندر کی قربان گاہ کے سامنے رکھے گی۔

"نہیں میں اپنے حواس کا دروازہ بند نہیں کروں گا۔ دیکھنے، سننے اور چھونے کی مسرتیں تیری مسرت اٹھائیں گی "ہاں، میری ساری مایا مسرت کی روشنی میں جلے گی اور میری تمام خواہشیں پک کر محبت کے ثمر بن جائیں گی

دوسری جگہ وہ کہتا ہے:۔

میرے آقا تجھ سے میری یہی دعا ہے۔ میرے قلب کے افلاس کی بیخ کنی کر مجھے اپنی مسرتوں اور رنجوں کو آسانی کے ساتھ برداشت کرنے کی قوت عطا فرما۔ مجھے وہ قوت بخش کہ اپنے دماغ کو روز کی لغویات سے بلند و بالا بناؤں میں محبت کو خدمت میں بار آور بنا سکوں مجھے قوت عطا فرما کہ میں غریبوں کو نہ چھوڑوں اور

پُرغرور طاقت کے سامنے سر نہ جھکاؤں۔ مجھے وہ طاقت عطا فرما کہ میں اپنے دماغ کو روز کی لغویات سے بلند و بالا بنا لوں، اور مجھے وہ قوت بخش کہ میں محبت کے ساتھ اپنی قوت کو تیری مشیت کا مطیع بنالوں۔"

ذیل کے اشعار میں وہ فطرت کے حسن میں خدا کی ذات اور خدائی کی عام قابلیتِ اظہار کے متعلق بیان کرتا ہے۔

"تو ہی آسمان ہے اور تو ہی آشیانہ ہے۔ اے حسین! تیرے آشیانے میں تیری محبت موجود ہے، جو روح کو رنگوں، آوازوں اور خوشبوؤں سے محصور کر لیتی ہے۔ صبح اپنے سیدھے ہاتھ میں سنہری ٹوکری اٹھائے ہوئے اور حسن کا ہار لیئے ہوئے خموشی کے ساتھ زمین کو تاج پہنانے کے لئے آرہی ہے اور شام بغیر پگڈنڈیوں کے راستوں میں ہوتی ہوئی آسائش کے مغربی سمندر سے اپنے سنہری گھڑے میں امن کی ٹھنڈی شراب لئے ہوئے ان تنہا میدانوں میں آموجود ہوتی ہے، جنہیں گلوں نے چھوڑ دیا ہے۔ لیکن اس جگہ جہاں کہ بے پایاں آسمان روح کی پرواز کے لئے پھیلا ہوا ہے، سفید ضیا کی حکمرانی ہے۔ نہ رات ہے نہ دن، نہ شکل ہے نہ رنگ اور لفظ کا تو نام و نشان بھی نہیں"۔ (علی گڑھ میگزین)

---

## دو بھائی

رام پرشاد اور لچھمن پرشاد دو بھائی تھے۔ کل یُگ میں پیدا ہو کر بھی وہ زمانے کے نزدیک ست یُگی تھے۔ دونوں کا آپس میں وہی سلوک تھا جو دوسروں کے ساتھ تھا۔

دونوں بھائیوں میں بڑا اتفاق تھا۔ جائداد ایک تھی۔ گھر ایک تھا، آمدنی ایک ہی جگہ رکھی جاتی تھی اور خرچ بھی ایک ہی ہاتھ سے ہوتا تھا۔ دونوں بھائیوں کے بچے بھی تھے۔ انہیں وہ دونو بھائی اس طرح رکھتے تھے کہ اور لوگوں کے لئے یہ بتانا مشکل تھا کہ کونسا بچہ کس کا ہے جو دیکھتا وہ دونوں بھائیوں کو ان کی محبت پر مبارکباد دیتا مگر وہ تھے دونو کل یُگی بھائی ہی۔

امرود کا باغیچہ تھا۔ وہیں دونوں بھائی اکثر شام کو ٹہلنے جاتے تھے۔ ایک دن ان دونوں کے بچے بھی ساتھ تھے۔ وہاں پہنچ کر رام پرشاد نے دو امرود توڑے۔ ان میں سے ایک بڑا تھا ایک چھوٹا۔ لڑکے رام پرشاد سے کچھ دور دوڑ رہے تھے۔

"تو بیٹا امرود" انہوں نے دونو کو پکار کر کہا" اور ایک ایک امرود اپنے ایک ایک ہاتھ میں لے کر ہاتھ بڑھا دیئے۔

لڑکے خوش ہو کر ان کی طرف دوڑے۔ ان کا لڑکا بائیں ہاتھ والے امرود کی طرف تھا اور بھتیجا دائیں طرف جب لڑکے پاس آ گئے انہوں نے دائیں ہاتھ کو بائیں ہاتھ پر رکھ لیا اور بڑا امرود اپنے لڑکے کو دے دیا۔

ان کے من میں چور تھا۔ گھوم کر دیکھا لچھمن نفرت سے ان کی طرف دیکھ رہا تھا۔ رام پرشاد نے جھینپ کر آنکھیں نیچی کر لیں اور گھبرا کر کانپ سے گئے۔

لڑکوں نے جن پر کل یُگ کا اثر نہیں تھا۔ اس معمولی بات پر دھیان بھی نہ دیا۔ وہ خوشی خوشی امرود کھاتے رہے۔ (چندن)

# خمستان

زیرِ طبع

ہندوستان کے مایۂ ناز شاعر نقاشِ فطرت حضرت خواجہ عبدالسمیع پال اثرؔ صہبائی ایم اے ایل ایل بی وکیل سیالکوٹ ہائیکورٹ جموں وکشمیر کا نام نامی دنیائے ادب میں محتاجِ تعارف نہیں ہے۔ آپکا کیف انگیز کلام ملک کے بہترین رسائل میں شائع ہوکر اربابِ ذوق سے خراجِ تحسین حاصل کرتا رہا ہے۔ اس سے قبل آپ کی رباعیات و قطعات کا ایک مختصر سا مجموعہ جامِ صہبائی کے نام سے شائع ہوکر ملک کے علمی اور ادبی حلقوں میں مقبول ہوچکا ہے معارف، اردو، ہمایوں، ساقی اور پیشوا وغیرہ میں بہترین تبصرے شائع ہوچکے ہیں۔ اخبارات۔ ٹریبیون (انگریزی) انقلاب اور زمیندار نے بھی اس مجموعہ کو ادبِ اردو میں ایک گرانقدر اضافہ قرار دیا ہے۔ مشاہیر نقادانِ فن نے حضرت اثرؔ کے ادبی کمالات کا اعتراف کیا ہے۔

حضرت علامہ سید سلیمان ندوی مدظلہ ایڈیٹر معارف اعظم گڑھ نے حضرت اثرؔ کو اردو کا خیام اور سحابی قرار دیا ہے۔ حضرت نیاز فتحپوری ایڈیٹر نگار لکھنؤ نے حضرت اثرؔ کی شاعری کا اعتراف کرتے ہوئے اس مجموعہ کو حقیقی معنوں میں "خمستان" تصور فرمایا ہے۔ علامہ کیفی دہلوی نے حضرت اثرؔ کو جدید شاعری کا سربرآوردہ علمبردار بیان فرمایا ہے۔

چوہدری خوشی محمد صاحب ناظرؔ کے الفاظ ہیں "یہ رباعیات اردو زبان میں ایک نادر اور ہمیشہ زندہ رہنے والی چیزیں ہیں"۔

حال ہی میں اکثر احباب کے اصرار پر حضرت ممدوح نے اپنے کلام کا مجموعہ "خمستان" کے نام سے مرتب فرمایا ہے جو مندرجہ ذیل ابواب پر منقسم ہے۔

(۱) تجلیات حافظ شیرازی کی رندی و مستی، اقبالؔ کی حیات افروز اور حقائق آفریں نغمہ سرائی۔ غالبؔ کی ژرف نگاہی اور میرؔ کے سوز و گداز کو یکجا کرکے حضرت اثرؔ نے اردو غزل میں نئی روح پھونک دی ہے۔

(۲) سمن زار۔ قریباً پچاس نظموں کا مجموعہ ہے جنمیں ستارۂ صبح خمستان، بہار، تاروں بھری رات، ملائے جا، پی اور پلا ساقی، پھول اور ستارہ، کائنات اور انسان اور عالم افسردگی خاص طور پر مقبول ہوچکی ہیں۔ انہی نظموں سے متاثر ہوکر ایڈیٹر ہزار داستان لاہور نے حضرت اثرؔ کو ورڈز ورتھ، کیٹس اور شیلے کا ہم پایہ قرار دیا تھا۔

(۳) جامِ صہبائی علامہ کیفی دہلوی کے الفاظ ہیں "جامِ صہبائی حقیقت میں مناظرِ قدرت کی زرنگاریوں، حسن و عشق کی نغمہ سرائیوں، بادۂ عرفان کی سرمستیوں اور فلسفہ و حکمت کی حقائق آرائیوں کا روح افزا مجموعہ ہے۔

(۴) راحت کدہ۔ اس میں چار سو کے قریب اشعار ہیں شاعر نے یہ اشعار اپنی جواں مرگ رفیقۂ حیات "راحت" کے غم میں ڈوب کر لکھے ہیں۔ یہ اشعار خود شاعر کے الفاظ ہیں "وائہائے فرقت کے چند پھول، اشکہائے محبت کے چند موتی اور سازہائے غم کے چند نغمے ہیں۔

(۵) ستارے:- ایک سو کے قریب منتخب متفرق اشعار ہیں۔

خمستان کا سائز ۲۲×۱۷ رکھا گیا ہے۔ کتابت نہایت اہتمام کے ساتھ ایک بہترین کاتب و آرٹسٹ کے سپرد کی گئی ہے ضخامت قریباً اڑھائی سو صفحات ہوگی۔ طباعت اقبال برقی پریس سیالکوٹ میں طباعت و اشاعت کے لئے بھیج دی گئی ہے۔ تشنگانِ بادۂ سخن سے امید ہے کہ وہ خمستان کی اشاعت میں پورے شوق سے کام لیں گے۔

قیمت مجلد عہ غیر مجلد عمر قبل از اشاعت جو حضرات اپنے اسمائے گرامی خریداروں کی فہرست میں شامل کرادینگے اُن سے رعایتی قیمت مجلد عہ غیر مجلد ۱۲ر لیجاوے گی۔

المشتہر

مینجر آزاد بک ڈپو سیالکوٹ

# قواعد

۱۔ "ہمایوں" بالعموم ہر مہینے کی پہلی تاریخ کو شائع ہوتا ہے۔

۲۔ علمی و ادبی، تمدنی و اخلاقی مضامین بشرطیکہ وہ معیارِ ادب پر پورے اتریں درج کئے جاتے ہیں۔

۳۔ دل آزار تنقیدیں اور دل شکن مذہبی مضامین درج نہیں ہوتے۔

۴۔ ناپسندیدہ مضمون ایک آنہ کا ٹکٹ آنے پر واپس بھیجا جا سکتا ہے۔

۵۔ خلافِ تہذیب اشتہارات شائع نہیں کئے جاتے۔

۶۔ ہمایوں کی ضخامت کم از کم چونسٹھ صفحے ماہوار اور آٹھ سو صفحے سالانہ ہوتی ہے۔

۷۔ رسالہ نہ پہنچنے کی اطلاع دفتر میں ہر ماہ کی ۱۰ تاریخ کے بعد اور ۱۷ سے پہلے پہنچ جانی چاہئے۔
اس کے بعد شکایت لکھنے والوں کو رسالہ قیمتاً بھیجا جائے گا۔

۸۔ جواب طلب امور کے لئے ۱/ کا ٹکٹ یا جوابی کارڈ آنا چاہئے۔

۹۔ قیمت سالانہ چار روپے، ششماہی دو روپے ۱۳/ (علاوہ محصول ڈاک) فی پرچہ ۶/

۱۰۔ منی آرڈر کرتے وقت کوپن پر اپنا مکمل پتہ تحریر کیجئے۔

۱۱۔ خط و کتابت کرتے وقت اپنا خریداری نمبر جو لفافہ پر پتہ کے اوپر درج ہوتا ہے ضرور لکھئے۔

منیجر رسالہ ہمایوں

۲۳۔ لارنس روڈ لاہور